15. علامہ اقبال نے کس شاعر کو مجذوب فرنگی کا نام دیا؟
(A) گوئٹے (B) شیکسپیئر
(C) نطشے (D) شیلے

16. علامہ اقبال کی فارسی اور عربی کے استاد مولوی میر حسن کو کونسا خطاب دیا گیا تھا؟
(A) فخر العلماء (B) شمس العلماء
(C) طوطی ہندوستان (D) فخر ہند

17. علامہ اقبال نے 1912ء میں اپنے منشی طاہر الدین کے ہمراہ کس ریاست کا دورہ کیا؟
(A) ریاست اڑیسہ (B) ریاست الور
(C) ریاست اودھ (D) ریاست رام پور

18. علامہ اقبال نے کس سن میں ریاست کشمیر کا دورہ کیا؟
(A) 1921ء (B) 1923ء
(C) 1925ء (D) 1927ء

19. علامہ اقبال نے سن 1929ء میں مدارس میں جو لیکچر دیئے ان کی تعداد کیا تھی؟
(A) تین (B) چار
(C) پانچ (D) چھ

20. علامہ اقبال 1929ء میں جب ریاست میسور گئے تو انہوں نے سلطان ٹیپو شہید کے مزار پر حاضری دی۔ بتایئے ٹیپو سلطان کا مزار کس شہر میں ہے؟
(A) ٹراونکور (B) حیدر آباد
(C) سرنگاپٹم (D) میسور

21. 1931ء میں علامہ اقبال کس اہم شخصیت کی دعوت پر بھوپال تشریف لے گئے؟
(A) نواب وقار الملک (B) نواب آف قلات
(C) نواب محسن الملک (D) نواب حمید اللہ خاں

22. علامہ اقبال نے کس سن میں پانی پت کا دورہ کیا؟
(A) 1935ء (B) 1936ء
(C) 1937ء (D) 1938ء

23. علامہ اقبال نے کس کے دوست کے مجموعہ کلام کا نام "نقش فردوس" تھا؟
(A) اکبر الہ آبادی (B) خوش محمد ناظر
(C) سر راس مسعود (D) مرزا جلال الدین

24. علامہ اقبال نے قائداعظم محمد علی جناح کو نام جو خطوط لکھے ان کی تعداد بتائیں؟
(A) دس (B) گیارہ
(C) بارہ (D) پندرہ

25. خواجہ حسن نظامی نے علامہ اقبال کو کونسا خطاب دیا؟
(A) شاعر مشرق (B) مصور پاکستان
(C) حکیم الامت (D) مفکر پاکستان

26. مولانا محمد حسین آزاد نے اقبال کو کونسا خطاب دیا؟
(A) ملک الشعراء (B) احسان الہند
(C) مجدد عصر (D) شاعر مشرق

27. علامہ اقبال نے نادر شاہ درانی کو کیا خطاب دیا؟
(A) فاتح ہند (B) خاقان ہند
(C) درویش بادشاہ (D) شہنشاہ فتح مند

28. علامہ اقبال نے میکاولی کو شیطان پیغمبر کہا اور نطشے کو مجذوب فرنگی کا خطاب دیا۔ بتایئے کہ انہوں نے سید السادات کا لقب کس مسلم رہنما کو دیا؟
(A) شیخ سعدی (B) علامہ عنایت اللہ مشرقی
(C) امیر افغانستان (D) جمال الدین افغانی

29. علامہ اقبال نے 9 نومبر 1938ء کو اس دار فانی سے کوچ کیا۔ آخری ایام میں وہ کس موذی مرض کا شکار تھے؟
(A) دمہ (B) تپ دق
(C) ہیضہ (D) کالی کھانسی

30. علامہ اقبال کی نماز جنازہ کس عالم دین نے پڑھوائی؟
(A) مولانا محمد اجمل (B) مولانا غلام مرشد
(C) مولوی محمد ابراہیم (D) مولوی ثناء اللہ

31. لاہور میں مزار اقبال کس جگہ واقع ہے؟

(A) میانی صاحب کا قبرستان
(B) لاہور چھاونی
(C) بادشاہی مسجد کے سامنے
(D) شاہی قلعہ کے اندر

32. علامہ اقبال نے اپنی شاعری میں مردِ مومن کو کس سے تشبیہ دی ہے؟
(A) شیر (B) شاہین
(C) چیتا (D) ہاتھی

33. علامہ اقبال نے لندن میں منعقدہ دوسری گول میز کانفرنس میں کس سن میں شرکت کی؟
(A) 1928ء (B) 1929ء
(C) 1930ء (D) 1931ء

34. علامہ اقبال کی مشہور نظم مسجد قرطبہ ان کی کس کتاب میں ہے؟
(A) بالِ جبریل (B) بانگِ درا
(C) ضربِ کلیم (D) زبورِ عجم

35. علامہ اقبال کی کتاب "تشکیلِ جدید الٰہیات" میں کتنے خطبات شامل ہیں؟
(A) چار (B) پانچ
(C) چھ (D) سات

36. مندرجہ ذیل کتب میں سے سید وقار عظیم کی تصنیف کونسی ہے؟
(A) مسائلِ اقبال (B) اقبال شاعر اور فلسفی
(C) اقبال کا نظامِ فن (D) حیاتِ علامہ اقبالؒ

37. اقبال کی مشہور نظمیں شکوہ اور جوابِ شکوہ ان کے کس مجموعہ میں شامل ہے؟
(A) بانگِ درا (B) ضربِ کلیم
(C) بالِ جبریل (D) زبورِ عجم

-38 اقبال کے فلسفہ خودی کی جان کیا ہے؟
(A) اسلام (B) مسلمانوں کی تاریخ
(C) نظریہ عشق (D) واقعہ کربلا

-39 اقبال کی آخری نظم کون سی ہے؟
(A) حضرت آدم (B) ابلیس کی مجلس شوریٰ
(C) حضرت انسان (D) شاہین

-40 اقبال نے اپنی معرکتہ الآراء نظم "شکوہ" پہلی بار 11 اپریل 1911ء میں کہاں پڑھی؟
(A) مسلم لیگ کے اجلاس میں
(B) گورنمنٹ کالج لاہور میں
(C) الہ آباد میں
(D) انجمن حمایت اسلام کے اجلاس میں

-41 علامہ اقبال کی زندگی میں 1930ء کا سال کس لحاظ سے اہم ہے؟
(A) خطبہ الہ آباد پیش کیا
(B) مسلم لیگ کے صدر بنے
(C) مسلم لیگ میں شامل ہوئے
(D) انجمن حمایت اسلام کے صدر بنے

-42 علامہ اقبال کو سر کا خطاب کس سال دیا گیا؟
(A) 1922 (B) 1923
(C) 1924 (D) 1926

-43 علامہ اقبال نے بچوں کے لئے بھی عمدہ نظمیں کہیں، ان کی یہ نظمیں کس مجموعہ کلام میں شامل ہیں؟
(A) بالِ جبریل (B) پیامِ مشرق
(C) ارمغانِ حجاز (D) بانگِ درا

44. مفکرِ پاکستان اور شاعرِ مشرق کے خطابات سے کس شاعر کو نوازا گیا؟
(A) مولانا ظفر علی خاں (B) حسرت موہانی
(C) علامہ اقبالؒ (D) حفیظ جالندھری

45. علامہ اقبال 9 نومبر 1877ء کو کس شہر میں پیدا ہوئے؟
(A) لاہور (B) سیالکوٹ
(C) کراچی (D) گجرات

46. علامہ اقبال نے اپنی طالب علمی کے ایام میں عربی اور فارسی کی تعلیم کس مشہور سکالر سے حاصل کی؟

(A) مولوی میر حسن (B) مولوی ابراہیم

(C) مولوی سید عبداللہ (D) مولانا شبلی

47. علامہ اقبال نے ایف اے مرے کالج سیالکوٹ سے پاس کیا یہ بتائیے کہ بی اے کس کالج سے کیا؟

(A) ایف سی کالج لاہور (B) اسلامیہ کالج لاہور

(C) ایم اے او کالج لاہور (D) گورنمنٹ کالج لاہور

48. علامہ اقبال نے ایم اے کی ڈگری کس مضمون میں حاصل کی؟

(A) فلسفہ (B) نفسیات

(C) ادب (D) فزکس

49. علامہ اقبالؒ نے فلسفہ میں ایم اے کی ڈگری حاصل کرنے کے بعد کس کالج میں تدریس کے فرائض انجام دیے؟

(A) اسلامیہ کالج لاہور (B) گورنمنٹ کالج لاہور

(C) مرے کالج سیالکوٹ (D) اورینٹل کالج لاہور

50. علامہ اقبال نے ایم اے کی ڈگری لینے کے بعد کچھ عرصہ تدریسی فرائض انجام دیے اس کے بعد وہ اعلیٰ تعلیم کے لیے انگلستان کس سن میں تشریف لے گئے؟

(A) 1905ء (B) 1906ء

(C) 1907ء (D) 1908ء

51. علامہ اقبال نے بار ایٹ لاء کا امتحان کس سن میں پاس کیا؟

(A) 1906ء (B) 1907ء

(C) 1907ء (D) 1908

52. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کی ڈگری یورپ کی کس یونیورسٹی سے حاصل کی؟

(A) لندن یونیورسٹی

(B) میونخ یونیورسٹی (جرمنی)

(C) آکسفورڈ یونیورسٹی

(D) گلاسکو یونیورسٹی

53. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کی ڈگری کے لیے جو مقالہ تحریر کیا اس کا عنوان کیا تھا؟

(A) ایران میں فلسفہ مابعد الطبیعیات کا ارتقاء

(B) اسلام میں فلسفہ حیات

(C) تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ

(D) تعمیر فلسفہ اسلامیہ

54. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کا امتحان پاس کرنے کے بعد واپس وطن آ کر کس شہر میں وکالت شروع کی؟

(A) سیالکوٹ (B) کراچی

(C) گوجرانوالہ (D) لاہور

55. علامہ اقبالؒ کی پہلی نثری تصنیف کا نام بتائیں؟

(A) علم الاقتصاد (B) علم معاشیات

(C) علم سیاسیات (D) علم عالمی اقتصادیات

56. علامہ اقبال کے خطبات کو جس کتاب میں شائع کیا گیا اس کا نام کیا ہے؟

(A) اقبال کے خطبات اور اسلام

(B) خطبات علامہ اقبال

(C) تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ

(D) اقبال کے نظریات

57. علامہ اقبال کی اردو شاعری کے پہلے مجموعے کا نام کیا ہے جو 1924ء میں شائع ہوا؟

(A) ضرب کلیم (B) بانگ درا

(C) بال جبریل (D) ارمغان حجاز

58. علامہ اقبال کا وہ کونسا مجموعہ ہے جو کہ ان کی اردو اور فارسی شاعری پر مشتمل ہے؟

(A) پیام مشرق (B) بال جبریل

(C) ارمغان حجاز (D) جاوید نامہ

59. علامہ اقبال کی مشہور نظمیں پہاڑ اور گلہری، ماں کا خواب اور بچے کی دعا ان کی کس کتاب میں شامل ہیں؟

(A) بانگ درا (B) بال جبریل

(C) ضرب کلیم (D) ارمغان حجاز

60. علامہ اقبال کی مشہور کتاب بانگ درا کا مقدمہ کس نے لکھا؟

(A) ڈاکٹر سید عبداللہ (B) علامہ میر حسن

(C) پروفیسر آرنلڈ (D) شیخ عبدالقادر

61. بانگ درا کتنے حصوں پر مشتمل ہے؟
(A) تین (B) چار
(C) پانچ (D) چھ

62. علامہ اقبال کی کتاب بال جبریل پہلی بار کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1933ء (B) 1934ء
(C) 1935ء (D) 1936ء

63. علامہ اقبال کی کتاب ضرب کلیم کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1936ء (B) 1937ء
(C) 1938ء (D) 1939ء

64. ضرب کلیم کا تجویز کردہ پہلا نام کیا تھا؟
(A) ضرب مومن (B) ضرب مجاہد
(C) صور اسرافیل (D) اسرار مجاہد

65. علامہ اقبال کی کتاب ارمغان حجاز سب سے پہلے کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1938ء (B) 1937ء
(C) 1936ء (D) 1935ء

66. اقبال کی مشہور نظم بڈھے بلوچ کی نصیحت ان کے کس مجموعہ کلام میں شامل ہے؟
(A) ضرب کلیم (B) بال جبریل
(C) ارمغان حجاز (D) بانگ درا

67. اقبال کی تصنیف "اسرار خودی"(1915ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

68. اقبال کی تصنیف "رموز بے خودی"(1918ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

69. اقبال کی تصنیف "پیام مشرق"(1923ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

70. اقبال کی تصنیف "زبور عجم"(1927ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

71. اقبال کی تصنیف "جاوید نامہ" کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

72. علامہ اقبال کی کتاب اسرار خودی کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1914ء (B) 1915ء
(C) 1916ء (D) 1917ء

73. "ارمغان حجاز"(1938ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

74. علامہ اقبال کی کتاب رموز بے خودی کس سن میں شائع ہوئی؟
(A) 1916ء (B) 1918ء
(C) 1920ء (D) 1922ء

75. رموز بے خودی کا انگریزی زبان میں ترجمہ کس نے کیا؟
(A) جے۔ تھامسن (B) اے۔ آرنلڈ
(C) اے۔ جی۔ آربری (D) کے۔ براؤن

76. علامہ اقبال کا مجموعہ پیام مشرق کس سن میں شائع ہوا؟
(A) 1920ء (B) 1921ء
(C) 1922ء (D) 1923ء

77. کس سکالر نے پیام مشرق کا ترجمہ فرانسیسی زبان میں کیا؟
(A) ایم وائٹ روز (B) اے آر رونالڈ
(C) ایلیوی بش (D) ای میروویچ

78. ڈاکٹر این میری شمل نے پیام مشرق کا ترجمہ کس زبان میں کیا؟
(A) ہندی (B) فرانسیسی
(C) جرمن (D) انگریزی

79. علامہ اقبال کی فارسی شاعری کا مجموعہ زبور عجم کس سال شائع ہوا

ہوا

(A) 1926ء (B) 1927ء

(C) 1928ء (D) 1929ء

80. علامہ اقبال کی کتاب "جاوید نامہ" پہلے کس سن میں شائع ہوئی؟

(A) 1929ء (B) 1930ء

(C) 1931ء (D) 1932ء

81. علامہ اقبال کی کتاب "پس چہ باید کرد اے اقوام مشرق" سب سے پہلے کس سن میں منظر عام پر آئی؟

(A) 1936ء (B) 1937ء

(C) 1938ء (D) 1939ء

82. علامہ اقبال نے 1930ء میں مسلم لیگ کے سالانہ جلسہ کی صدارت کی اور اپنے خطبہ صدارت میں پاکستان کا تصور پیش کیا۔ یہ اجلاس کہاں منعقد کیا گیا؟

(A) لاہور (B) دہلی

(C) الٰہ آباد (D) کلکتہ

83. علامہ اقبال کا مزار کس شہر میں واقع ہے؟

(A) سیالکوٹ (B) لاہور

(C) کراچی (D) دہلی

# جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. (D) | 2. (C) | 3. (A) | 4. (D) | 5. (C) | 6. (A) | 7. (B) | 8. (A) |
| 9. (B) | 10. (D) | 11. (B) | 12. (D) | 13. (B) | 14. (D) | 15. (C) | 16. (B) |
| 17. (B) | 18. (A) | 19. (D) | 20. (C) | 21. (D) | 22. (A) | 23. (B) | 24. (D) |
| 25. (C) | 26. (B) | 27. (C) | 28. (D) | 29. (A) | 30. (B) | 31. (C) | 32. (B) |
| 33. (D) | 34. (A) | 35. (C) | 36. (B) | 37. (A) | 38. (C) | 39. (C) | 40. (D) |
| 41. (A) | 42. (A) | 43. (D) | 44. (C) | 45. (B) | 46. (A) | 47. (D) | 48. (A) |
| 49. (D) | 50. (A) | 51. (C) | 52. (B) | 53. (A) | 54. (D) | 55. (A) | 56. (C) |
| 57. (B) | 58. (C) | 59. (A) | 60. (D) | 61. (A) | 62. (C) | 63. (A) | 64. (C) |
| 65. (A) | 66. (C) | 67. (C) | 68. (C) | 69. (C) | 70. (C) | 71. (C) | 72. (B) |
| 73. (B) | 74. (B) | 75. (A) | 76. (D) | 77. (D) | 78. (C) | 79. (B) | 80. (D) |
| 81. (A) | 82. (C) | 83. (B) | | | | | |

# گرامر

1- دو یا دو سے زیادہ لفظوں کے ایسے مجموعے کو جسے اہلِ زبان مخصوص اور غیر حقیقی معنوں میں استعمال کرتے ہیں کیا کہا جاتا ہے؟

(A) روزمرہ (B) فعل

(C) مصدر (D) محاورہ

2- اہلِ زبان کی مخصوص بول چال جس میں لفظ حقیقی معنوں میں استعمال ہوا سے کیا کہتے ہیں؟

(A) روزمرہ (B) فعل

(C) محاورہ (D) مصدر

3- ایسا کلمہ جس میں کسی کام کے کرنے یا ہونے کا ذکر ہو اور یہ کسی زمانے کے ساتھ آئے تو اسے گرامر کی رو سے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) فاعل (B) مفعول

(C) فعل (D) مصدر

4- ایسا فعل جو فاعل کے ساتھ آئے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) مفعول (B) مصدر

(C) فعل لازم (D) حاصل فعل

5- ایسا فعل جس میں فاعل کے علاوہ مفعول بھی ضروری ہو اسے گرامر کی رو سے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) فعل تام (B) فعل ناقص

(C) فعل مرکب (D) فعل متعدی

6- ایسا فعل جو صرف اثر یا کیفیت ظاہر کرے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) فعل ناقص (B) فعل متعدی

(C) فعل حال (D) فعل تام

7- وہ فعل جسے کسی جملے میں اصل فعل کے ساتھ مل کر بات کو پر زور اور مکمل کر دینے کے لئے لگایا جائے، اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) امدادی فعل (B) فعل لازم

(C) فعل متعدی (D) فعل تام

8- کسی ایک چیز کو کسی خاص خوبی یا خصوصیت کی بناء پر کسی دوسری چیز کے مانند قرار دینے کو کیا کہتے ہیں؟

(A) تشبیہ (B) مجاز مرسل

(C) استعارہ (D) مشبہ

9- تشبیہ کے ارکان کی تعداد کیا ہوتی ہے؟

(A) تین (B) دو

(C) پانچ (D) چھ

10- جب کسی لفظ کو حقیقی معنوں کے بجائے مجازی معنوں میں استعمال کیا جائے کہ حقیقی اور مجازی معنوں میں تشبیہ کا تعلق موجود ہو تو اسے گرامر کی رو سے کیا کہا جائے گا؟

(A) مستعارہ (B) استعارہ

(C) تشبیہ مرکب (D) تشبیہ تام

11- ارکان استعارہ کتنے ہوتے ہیں؟

(A) تین (B) دو

(C) چار (D) چھ

12- استعارہ میں ایسی خصوصیت یا صفت جس کی وجہ سے کوئی لفظ ادھار لیا جائے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) مجاز مرسل (B) وجہ جامع

(C) تشبیہ (D) استعارہ

13- مطابقت کے لغوی معنی کیا ہیں؟

(A) برابر کرنا (B) ترتیب دینا

(C) موافق کرنا (D) مرتب کرنا

14- رموز کا مطلب کیا ہے؟

(A) چھپی ہوئی اشیاء (B) ظاہر

(C) اشارات (D) غیر حاضر چیز

-15 اوقاف (وقف کی جمع) کا کیا مطلب ہے؟

(A) روکنا (B) ختم کر دینا

(C) ٹھہرانا (D) ٹھہرنا

-16 کسی عبارت میں جب کسی لفظ کو حقیقی کے بجائے مجازی معنوں میں استعمال کیا جائے اور دونوں معنوں (حقیقی اور مجازی) میں تشبیہ کے علاوہ کوئی اور بھی تعلق ہو تو گرائمر کی رو سے اسے کیا کہا جائے گا؟

(A) استعارہ (B) مجاز مرسل

(C) مجاز استعارہ (D) مجاز تشبیہ

-17 کنایہ کے لغوی معنی کیا ہیں؟

(A) پوشیدہ یا خفیہ بات کہنا

(B) بات کھول کر بیان کرنا

(C) اشارتاً بات کرنا

(D) بات کو خفیہ رکھنا

-18 عبارت میں جب کوئی لفظ اس کے مجازی معنوں میں اس لئے استعمال کیا جائے کہ اس سے حقیقی معنی بھی مراد لئے جا سکیں تو اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) محاورہ (B) روزمرہ

(C) کنایہ (D) استعارہ

-19 کلام کو علم بیان کے مطابق بنانے اور سنوارنے کے بعد اسے معنوی اور لفظی خوبیوں سے آراستہ اور مزین کرنے کے علم کو کیا کہتے ہیں؟

(A) بدائع (B) تجنیس

(C) صنائع (D) تشبیہ

-20 "آتشِ نمرود" گرائمر کی رو سے کیا کہا جائے گا؟

(A) رمز (B) تلمیح

(C) کنایہ (D) تشبیہ

-21 تلمیح کے لغوی معنی کیا ہیں؟

(A) بلانا (B) بات کرنا

(C) اشارہ کرنا (D) کہانی سنانی

-22 ایسے لفظ، الفاظ یا ترکیب جو کسی قرآنی آیت، حدیث نبویؐ، تاریخی واقعے، روایتی کہانی یا علمی، فنی یا ثقافتی اصطلاح کی طرف اشارہ کرے اسے گرائمر کی رو سے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) مجاز مرسل (B) رمز

(C) کنایہ (D) تلمیح

-23 تشبیہ دیتے وقت جس چیز کو کسی دوسری چیز کی مانند قرار دینے کو کیا کہتے ہیں؟

(A) مشبہ بہ (B) مشبہ

(C) مشبہ الیہ (D) غرض تشبیہ

-24 تشبیہ میں وہ چیز جس کے ساتھ تشبیہ دی جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) مشبہ الیہ (B) غرض تشبیہ

(C) مشبہ بہ (D) تشبیب

-25 مشبہ اور مشبہ بہ کو مجموعی طور پر کیا کہا جاتا ہے؟

(A) ارکان مشبہ (B) حرفین مشبہ

(C) مشبان (D) طرفین تشبیہ

-26 وہ صفت، جو مشبہ اور مشبہ بہ میں مشترک ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) وجہ تشبیہ (B) وجہ شبہ

(C) نہ الف نہ ب (D) الف اور ب

-27 ایسے الفاظ یا حروف کو کیا کہا جاتا ہے جو تشبیہ دینے کے لیے استعمال کئے جاتے ہیں؟

(A) حروف تشبیہ (B) ارکان تشبیہ

(C) تشبیہات (D) تشابہ

-28 تشبیہ دیتے وقت جس مقصد کے لیے تشبیہ دی جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) غرض مشبہ (B) غرض مشبہ بہ

(C) غرض تشبیہ (D) وجہ تشبیہ

-29 جب کسی لفظ کو حقیقی معنوں کے بجائے مجازی معنوں میں اصل استعمال کیا جائے کہ حقیقی اور مجازی معنوں میں تشبیہ کا تعلق بھی موجود ہو تو

اسے گرامر کی رو سے کیا کہا جائے گا؟

(A) مستعارہ (B) استعارہ

(C) تشبیہ مرکب (D) تشبیہ تام

30- ارکان استعارہ کتنے ہوتے ہیں؟

(A) تین (B) دو

(C) چار (D) چھ

31- استعارہ کے استعمال میں وہ شخص یا چیز، جس کے لیے کوئی لفظ مستعار لیا جائے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) مستعار منہ (B) استعار لہ

(C) استعار منہ (D) مستعار لہ

32- استعارہ میں جس سے لفظ مستعار لیا جاتا ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) مستعار لہ (B) مستعار

(C) استعار منہ (D) مستعار منہ

33- مستعار لہ اور مستعار منہ کو مجموعی طور پر کیا کہا جاتا ہے؟

(A) طرفین استعارہ (B) ارکان استعارہ

(C) وجہ استعارہ (D) اراکین استعارہ

34- استعارہ کے استعمال میں جو لفظ ادھار لیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) مستعار لہ (B) مستعار منہ

(C) مستعار (D) استعار لہ

35- استعارہ میں ایسی خصوصیت یا صفت جس کی وجہ سے کوئی لفظ ادھار لیا جائے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

(A) مجاز مرسل (B) وجہ جامع

(C) تشبیہ (D) استعارہ

36- ایسے حروف جن سے خوشی کا اظہار ہو (مثلاً واہ واہ، سبحان اللہ) انہیں کیا کہا جاتا ہے؟

(A) حروف استعجاب (B) حروف خوشی

(C) حروف واضح (D) حروف انبساط

37- ایسے حروف کو کیا کہا جائے گا جو کسی بات کا مثبت جواب دیتے ہوئے استعمال کیے جاتے ہیں (مثلاً ہاں، جناب)؟

(A) حروف استعجاب (B) حروف مثبت

(C) حروف رضامندی (D) حروف ایجاب

38- ایسے حروف جن کے ذریعے کسی چیز کو گھٹا یا بڑھا کر بیان کیا جائے (مثلاً بلکہ) انہیں کیا کہا جاتا ہے؟

(A) حروف اضراب (B) حروف منفی

(C) حروف شرط (D) حروف انفصال

39- ایسے حروف جنہیں سوال پوچھنے (مثلاً کیا، کب) کے لیے استعمال کیا جائے انہیں کیا کہا جاتا ہے؟

(A) حروف سوالیہ (B) حروف جامع

(C) حروف استفہام (D) حروف استدراک

40- ایسے حروف جو دو جملوں کے درمیان آ کر پہلے جملے کا شک رفع کریں۔ (مثلاً بلکہ، مگر، لیکن وغیرہ) انہیں گرامر کی رو سے کیا کہا جائے گا؟

(A) حروف جامع (B) حروف استدراک

(C) حروف استفہام (D) حروف ایجاب

41- ایسے حروف جو دو اسموں یا ایک اسم اور ایک ضمیر کے درمیان تعلق ظاہر کریں۔ (مثلاً کی، کے، کا) انہیں کیا کہتے ہیں؟

(A) حروف ایجاب (B) حروف ایماء

(C) حروف اضافت (D) حروف وضاحت

42- دو جملوں میں ربط کے لیے استعمال ہونے والے حروف (مثلاً کہ) کو کیا کہتے ہیں؟

(A) حروف ربط (B) حروف روابط

(C) حروف ضروری (D) حروف بیان

43- جن حروف سے دکھ، تاسف یا افسوس کا اظہار ہو (مثلاً ہائے، اف) انہیں کیا کہتے ہیں؟

(A) حروف جذبات (B) حروف دکھ

(C) حروف انفعال (D) حروف تاسف

44- کلام میں جو حروف تاکید پیدا کرنے کے لیے استعمال ہوں، (مثلاً ضرور، ہرگز) انہیں کیا کہتے ہیں؟

(A) حروف تاکید (B) حروف لازم

(C) حروف ضروریہ　(D) حروف تاکید

45- رموز کا مطلب کیا ہے؟

(A) چھپی ہوئی اشیاء　(B) ظاہر

(C) اشارات　(D) غیر حاضر چیز

46- اوقاف (وقف کی جمع) کا کیا مطلب ہے؟

(A) روکنا　(B) ختم کر دینا

(C) ٹھہرانا　(D) ٹھہرنا

47- جب ایک بڑے جملے میں کئی کئی چھوٹے جملے آئیں یا جب مختلف حقائق ایک ہی جملے میں آئیں تو کونسا وقف آتا ہے۔

(A) سکتہ　(B) رابطہ

(C) وقفہ　(D) ختمہ

48- جب کسی بات کی تشریح یا وضاحت کرنا مقصود ہو تو کونسا وقف آتا ہے؟

(A) سکتہ　(B) تفصیلیہ

(C) رابطہ　(D) وقفہ

49. کسی بات کی تفصیلات بتانے سے پہلے، کسی فہرست کو پیش کرتے ہوئے، جب ایک ہی جملے کی تفصیل کے طور پر کئی باتیں مسلسل پیش کرنا ہوں یا کسی اصول یا قاعدے کی مثال پیش کرنی ہو تو کونسی علامت وقف آتی ہے؟

(A) ختمہ　(B) وقفہ

(C) سکتہ　(D) رابطہ

50. حسب ذیل یا درج ذیل کے بعد کونسا وقف آتا ہے؟ جس کے بعد ضروری ہے کہ عبارت نئے پیرے سے شروع ہو۔

(A) سکتہ　(B) تفصیلیہ

(C) وقفہ　(D) رابطہ

51. انگریزی کے فل سٹاپ کے مترادف اردو کی کونسی علامت مستعمل ہے؟

(A) ختمہ　(B) وقفہ

(C) سکتہ　(D) رابطہ

52. ... کے آخر پر کونسی علامت لگائی جاتی ہے؟

(A) وقفہ　(B) ندائیہ

(C) سوالیہ　(D) ختمہ

53. ایسے جملے یا لفظ کے بعد جس سے کوئی جذبہ مثلاً غصہ، حیرت، خوف، نفرت یا حقارت ظاہر ہو کونسی علامت لگائی جاتی ہے؟

(A) سوالیہ　(B) ندائیہ

(C) وقفہ　(D) ندائیہ

54. وہ اعزازی نام جو حکومت کی طرف سے کسی شخص کو اس کی ملی یا قومی خدمات کے صلے میں یا کسی خوبی کی وجہ سے دیا جاتا ہے۔ جیسے شمس العلماء۔ ملک الشعراء۔ نواب۔ سر۔ خان بہادر اسم علم کی کونسی قسم ہے؟

(A) خطاب　(B) لقب

(C) تخلص　(D) کنیت

55. نشان حیدر۔ ستارہ جرات۔ ہلال پاکستان۔ اسم علم کی کونسی قسمیں ہیں؟

(A) خطاب　(B) اعزاز

(C) ستائش　(D) کنیت

56. وہ اسم جو ماں، باپ یا بیٹا بیٹی یا کسی تعلق کی وجہ سے پکارا جائے جیسے: ابوتراب، ابوالحسن (حضرت علیؓ)، ابن مریم۔ ابوالقاسم صدیق (ابوبکر)، ابوبکر (عبداللہؓ)، یہ بتائیں ایسے اسم کو کیا کہتے ہیں؟

(A) خطاب　(B) کنیت

(C) لقب　(D) تخلص

57. وہ مختصر نام جو شاعر اپنے اشعار میں اپنے اصلی نام کی بجائے استعمال کرتے ہیں۔ ایسے نام کو کیا کہتے ہیں؟

(A) تخلص　(B) خطاب

(C) کنیت　(D) لقب

58. میری چندہ بہت پیاری بچی ہے۔ اس جملے میں "چندہ" کونسا ہے؟

(A) عرف　(B) لقب

(C) [illegible] (D) خطاب

59. میر ملک محمد خان کا کونسا اسم تھا۔

(A) عرف (B) تخلص

(C) خطاب (D) لقب

60. [illegible] حفیظ جالندھری میں، ان میں سے کونسی بات مشترک تھی۔

(A) دونوں کا مسلک ایک ہے

(B) دونوں کا لقب ایک تھا

(C) دونوں کا خطاب ایک تھا

(D) دونوں تخلص استعمال نہیں کرتے

61. لفظ "نمکدان" کونسا اسم ہے؟

(A) اسم آلہ (B) اسم ظرف زماں

(C) اسم ظرف مکاں (D) اسم مصغر

62. آپ یہ بتائیں کہ خوانچہ کونسا اسم ہے؟

(A) اسم مصغر (B) اسم ظرف مکاں

(C) اسم آلہ (D) اسم حاصل مصدر

63. لفظ "قینچی" کونسا اسم ہے؟

(A) اسم آلہ (B) اسم مصغر

(C) اسم فاعل (D) اسم صفت

64. لفظ "قلم" کونسا اسم ہے؟

(A) اسم فاعل (B) اسم ذات

(C) اسم ظرف (D) اسم آلہ

65. اگر کسی کو پکارنا یا خطاب کرنا مقصود ہو تو کونسی علامت آتی ہے؟

(A) سوالیہ (B) وقفہ

(C) رابطہ (D) ندائیہ

66. لازم و ملزوم کے درمیان اگر کم واسطے ہوں تو علم بیان کی رو سے اسے ہم کیا کہیں گے؟

(A) کنایہ قریب (B) کنایہ بعید

(C) کنایہ لازم (D) کنایہ تلویح

67. جب لازم و ملزوم میں واسطے کم ہوں تو اسے کیا کہا جائے گا؟

(A) رمز (B) ایماء

(C) کنایہ (D) کنایہ قریب

68. تلمیح کے لفظی معنی کیا ہیں؟

(A) بلانا (B) بلانا

(C) اشارہ کرنا (D) بتانا

69. نجم الدولہ کس شاعر کا خطاب تھا؟

(A) ابراہیم ذوق (B) میر تقی میر

(C) مرزا غالب (D) بہادر شاہ ظفر

70. وہ اسم جس سے کوئی جگہ یا وقت ظاہر ہو کیا کہلاتا ہے؟

(A) اسم ظرف (B) اسم ظرف مکاں

(C) اسم ظرف زماں (D) اسم حالیہ

71. آپ یہ بتائیں کہ "سیکنڈ" کونسا اسم ہے؟

(A) اسم ظرف زماں (B) اسم مصغر

(C) اسم تصغیر (D) اسم ظرف زماں غیر محدود

72. "مہارانی" کونسا اسم ہے؟

(A) اسم مکبر (B) اسم مصغر

(C) اسم ذات (D) اسم صفت

73. لفظ "شاہکار" کونسا اسم ہے؟

(A) اسم مصغر (B) اسم مکبر

(C) اسم ذات (D) اسم صفت

74. دریائے لطافت کی اردو ادب میں کیا حیثیت ہے؟

(A) اردو نثر کی پہلی کتاب (B) اردو کی پہلی مزاحیہ کتاب

(C) اردو کی پہلی گرامر کی کتاب (D) ان میں سے کوئی نہیں

# جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. (D) | 2. (A) | 3. (C) | 4. (C) | 5. (D) | 6. (A) | 7. (A) | 8. (A) |
| 9. (C) | 10. (B) | 11. (C) | 12. (B) | 13. (C) | 14. (C) | 15. (D) | 16. (B) |
| 17. (A) | 18. (C) | 19. (B) | 20. (B) | 21. (C) | 22. (D) | 23. (B) | 24. (C) |
| 25. (D) | 26. (D) | 27. (A) | 28. (C) | 29. (B) | 30. (C) | 31. (D) | 32. (D) |
| 33. (A) | 34. (C) | 35. (B) | 36. (D) | 37. (D) | 38. (A) | 39. (C) | 40. (B) |
| 41. (C) | 42. (D) | 43. (D) | 44. (A) | 45. (C) | 46. (D) | 47. (C) | 48. (C) |
| 49. (A) | 50. (B) | 51. (A) | 52. (C) | 53. (D) | 54. (A) | 55. (B) | 56. (B) |
| 57. (A) | 58. (A) | 59. (C) | 60. (D) | 61. (C) | 62. (A) | 63. (A) | 64. (D) |
| 65. (D) | 66. (D) | 67. (A) | 68. (C) | 69. (C) | 70. (A) | 71. (A) | 72. (A) |
| 73. (B) | 74. (C) | | | | | | |

# ضرب الامثال اور محاورات

1- "اندھے کا شہزادہ" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) وہ شخص جو گھر سے باہر نہ نکلا ہے
(B) ناتجربہ کار
(C) ناواقف
(D) سبھی

2. ان میں سے کونسی ضرب المثل ٹھیک ہے؟
(A) جس کا کام اُس کو ساجے
(B) جس کا کام اُسی کو ساجے
(C) جس کا کام اسی کو ساجے اور کرے تو ٹھینگا باجے
(D) دونوں C,B

3. ان میں سے کونسی ضرب المثل درست ہے؟
(A) چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں
(B) چیل کے گھونسلے میں بوٹی کہاں
(C) چیل کے گھونسلے میں گوشت کہاں
(D) چیل کے گھر میں ماس کہاں

4. "خدا گنجے کو ناخن نہ دے" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) ظالم کو اختیار نہ دے
(B) ستائے ہوئے کو اختیار نہ دے
(C) پاگل اپنا ہی نقصان کرتا ہے
(D) کم حوصلہ اور کمینہ با اختیار نہ ہو

5- "آبِ آتش رنگ" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) خون کے آنسو (B) پانی کا سرخ ہونا
(C) سونے کی نسبت (D) بہت فسردہ ہونا

6- "آبِ آخرت" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) میت کو غسل دینا (B) آخرت کا پھل
(C) شرمندگی (D) عزت پر حرف آنا

7- "آبِ آہن" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) شفاف (B) لوہے کی چمک
(C) لوہے کی گرماہٹ (D) لوہے کی سختی

8- "آب " اس سے کیا مراد ہے؟
(A) صاف شفاف پانی (B) گدلا پانی
(C) بہتا ہوا پانی
(D) دریا سے جو رخ دیا ہوا پانی

9- "آتش کا پرکالا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) آگ کا ٹکڑا (B) چالاک
(C) ہوشیار و شوخ (D) سبھی

10- "آنتا ٹھنڈی کرنا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) بھوکے کا پیٹ بھرنا (B) آسائش کی زندگی بسر کرنا
(C) بدلہ لینا (D) بہت خوش ہونا

11- "آنتا کی آنچ" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) بچوں کی محبت (B) والدین کی محبت
(C) دوستوں کی محبت (D) خودغرضی

12- "آشفتہ سری" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) دیوانگی (B) جنون
(C) پاگل پن (D) سبھی

13- "ام العلوم" سے کیا مراد ہے؟
(A) علم نحو (B) علم صرف
(C) تاریخ نویسی (D) جغرافیہ

14- "امشب" سے کیا مراد ہے؟
(A) آج کی رات (B) اس رات

(C) بہت اندھیری رات (D) a اور b

15- "اقاع" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) فائدہ اٹھانا (B) آمدنی حاصل کرنا

(C) بہت زیادہ خرچ کرنا (D) a اور b

16- "اوکھلی میں سر دینا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) خود ہلاکت میں پڑنا (B) خطرہ میں پڑنا

(C) بے موقع آمد (D) a اور b

17- "برسات کھا جانا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) برسات کا اثر قبول کرنا (B) برکھا رت

(C) بارش کا طول پکڑنا (D) ناپائیدار چیز

18- "بزرگوں کا ٹھیکرا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) موروثی جائیداد (B) بزرگوں کی بیٹھک

(C) عظمت و شرافت (D) بزرگوں کے لائق

19- "بسم اللہ کا گنبد" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) جائے پناہ (B) مقام امن

(C) ابتدائی منزل (D) بھی

20. "آپ کاج مہا کاج" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) اپنا کام اچھا لگتا ہے

(B) اپنا کام کرنا اچھا ہے

(C) جو کام خود کیا جائے وہی بہتر ہوتا ہے

(D) خود انسان بہت کام کر سکتا ہے

21. "آج مرے کل دوسرا دن" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) وقت بڑا ظالم ہے

(B) گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا

(C) زندگی ناپائیدار ہے

(D) مرے ہوئے کو لوگ جلدی بھلا دیتے ہیں

22. "اشرفیاں لٹیں، کوئلوں پر مہر" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) بے سود کام کرنے

(B) اُلٹے کام کرنے

(C) ضروری کاموں میں کنجوسی، فضول کاموں میں بے دریغ استعمال کرنا

(D) بے جا اسراف

23. "اونٹ رے اونٹ تیری کونسی کل سیدھی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) کھڑے سے آدمی کو کہتے ہیں

(B) بے وقوف آدمی کو کہتے ہیں

(C) دغاباز اور فریبی آدمی کو کہتے ہیں

(D) جھوٹے آدمی کو کہتے ہیں

24- "جون پور کا قاضی" سے کیا مراد ہے؟

(A) بے وقوف آدمی (B) لالچی

(C) ایماندار قاضی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

25- "چار آئینہ" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) مختلف سائز کے چار آئینے (B) زرہ بکتر

(C) حیران کرنا (D) سامنا ہونا

26- "چار ہاتھ اچھلنا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) بہت بے چین ہونا (B) اضطرابی کیفیت میں ہونا

(C) بہت لائق ہونا (D) a اور b

27- "چاند کھلانا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) دھوپ کھانے کو دل چاہنا

(B) بہت گرمی ہونا

(C) چاندنی رات

(D) چاند کا دیر سے نکلنا

28- "چاندی کا جوتا سر پر" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) روپیہ دینے پر کام نکلتا ہے

(B) جلا کر راکھ کر دینا

(C) چاندی کا بنا ہوا جوتا

(D) چاندی کے تاروں سے بنے ہوئے جوتے

29- "چاہِ خس پوش" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) مکر و فریب

(B) وہ کنواں جسے چھپانے کیلئے گھاس سے ڈھانپ دیا گیا ہو

(C) چارہ (D) a اور b

30. "چاہ (ذقن) زنخداں" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) ٹھوڑی کا گڑھا (B) گال پر تل

(C) ماتھے پر محراب (D) سر پر زخم

31. "بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) اتفاقیہ کوئی بہتر کام نکل آنا

(B) بلی کو چھیچھڑوں ہی کے خواب

(C) بلی کو خواب چھیچھڑوں کا

(D) نقصان میں فائدہ نکل آنا

32. ان میں سے کونسی ضرب المثل ٹھیک ہے۔

(A) بلی کو چھیچھڑوں ہی کے خواب

(B) بلی کا خواب چھیچھڑوں کا

(C) بلی کو خواب چھیچھڑوں کا

(D) دونوں A,C

33. ان میں سے کونسی ضرب المثل صحیح ہے۔

(A) بڑے میاں بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ

(B) بڑے میاں سو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ

(C) چھوٹے میاں چھوٹے میاں بڑے میاں سبحان اللہ

(D) چھوٹے میاں سو چھوٹے میاں بڑے میاں سبحان اللہ

34. ان میں سے کونسی ضرب المثل صحیح ہے؟

(A) پانچوں انگلیاں گھی میں

(B) پانچوں انگلیاں گھی میں سر کڑاہی میں

(C) پانچوں گھی میں سر کڑاہی میں

(D) دونوں A,C

35. "دس جنے کی لاٹھی ایک جنے کا بوجھ" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) فضول خرچی کرنا (B) بہت زیادہ احتیاط کرنا

(C) اتفاق میں برکت ہے (D) دونوں A,B

36. "ڈھاک کے تین پات" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) اپنی ضد پر اڑے رہنا

(B) حقیقت کا واضح ہونا

(C) ہر حالت میں نتیجہ ایک ہونا

(D) دونوں B,C

37. "آشفتہ بیاں" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) فضول باتیں کرنا

(B) یادداشت کا تیز ہونا

(C) یادداشت کا جاتے رہنا

(D) بیان میں جذباتیت کا اظہار

38. "آشوب زمانہ" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) روزگار (B) زمانے کا فتنہ

(C) بھی (D) -

39. "آنچل میں بات باندھنا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) بات پلے باندھنا (B) کسی کی بات کو اہمیت نہ دینا

(C) کسی کو رسوا کرنا (D) خوشامد کرنا

40. "اثاث البیت" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) اسباب خانہ داری (B) منقولہ جائیداد

(C) گھر کا سامان (D) بھی

41. "ارنب کی چال" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) دغا و فریب کی بات (B) تیز سی چال

(C) حقائق سے بھری ہوئی بات (D) a اور b

42. "کھیتی خصم سیتی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) کھیت کھلیان کا اللہ نگہبان

(B) کھیتی محنت طلب کام ہے

(C) کام محض اپنی ہمت سے ہوتا ہے

(D) ہمت مرداں مدد خدا

43. "کابل میں کیا گدھے نہیں ہوتے" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) ہر جگہ عقلمندوں کے ساتھ بے وقوف بھی ہوتے ہیں

(B) کوئی چیز انہونی نہیں ہے

(C) ہر جگہ نیکوں کے ساتھ برے بھی ہوتے ہیں

(D) عام بات کو حیران کن ظاہر کرنا

44. "کبھی کو تیری گلوں میں ڈیرا" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) نیچے آدمی کو بڑا رتبہ مل جانا

(B) عام آدمی کو بڑا رتبہ مل جانا

(C) عام آدمی کا بادشاہوں کے ساتھ رہن سہن

(D) غریب آدمی کی بادشاہانہ خواہشات

45- "ہوائیاں بتانا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) دھوکا دینا (B) بہکانا

(C) خوشامد کرنا (D) a اور b

46- "فقط توکل کارخانہ ہے" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) توکل پر بسر اوقات (B) کسی کی مدد نہیں

(C) بے پرواہ (D) سبھی

47- "الو کی دُم فاختہ" سے کیا مراد ہے؟

(A) نہایت بے وقوف (B) نہایت چالاک

(C) نہایت سست (D) نہایت عقل مند

48. "رات بھر ممیائی ایک بچہ بیائی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) منت سماجت بہت کرنا لیکن سنی بہت کم جانا

(B) تکلیف زیادہ و فائدہ کم

(C) پریشانی کی حالت میں کچھ نہ سوجھنا

(D) رو دھو کر تھوڑا سا حاصل کرنا

49. ان میں سے کونسی ضرب المثل ہے؟

(A) شرع میں کیا شرم (B) شریعت میں کیا شرم

(C) شرع میں کیا شرم (D) دونوں C,B

50. "شہر میں اونٹ بدنام" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) مشہور شخص کی شامت آتی ہے

(B) برا اچھا بدنام برا

(C) اپنے ماحول سے باہر کوئی چیز نہیں جچتی

(D) غیر کو سب سے الزام جلدی ٹھہرایا جاتا ہے

51. "مزاج عالی، نہ دمڑی نہ پائی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) اعلیٰ مرتبہ کے لوگ اعلیٰ مزاج والے ہوتے ہیں

(B) غریبی میں امیرانہ ٹھاٹھ

(C) اندر کچھ اور باہر کچھ

(D) عام آدمی کا اپنے آپ کو کوئی چیز سمجھنا

52. "یار زندہ صحبت باقی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) محبت زندہ رہنے تک رہتی ہے

(B) دوستی زندہ رہنے تک رہتی ہے

(C) زندہ رہے تو ملتے رہیں گے

(D) زندہ دل پیار سے دوستی قائم رہتی ہے

53- "بسم اللہ کے گنبد میں بیٹھنا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) سلامتی کی جگہ میں بیٹھنا (B) امن و امان میں رہنا

(C) تجربہ کار ہونا (D) سبھی

54- "بندر کی کیا آشنائی" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) بے مروت کا کیا بھروسہ (B) احمق کی دوستی

(C) حقیر و ذلیل کا تعلق (D) a اور b

55- "بے نقط گالیاں دینا" اس سے کیا مراد ہے؟

(A) فحش گالیاں دینا (B) سخت برا بھلا کہنا

(C) ناراضگی کا اظہار کرنا (D) بے مروتی

56- "پیٹ سے پاؤں نکالنا" محاورہ کا مطلب بتایئے؟

(A) بدراہ ہونا (B) چھپے ہوئے عیب نکالنا

(C) پر پرزے نکالنا (D) سبھی

57- "تاریخ پڑ جانا" سے کیا مراد ہے؟

(A) مقدمہ دائر ہونے کی تاریخ (B) مقدمہ کی پہلی تاریخ

(C) a اور b (D) تاریخ دینا

58- "تجاہل عارفانہ" سے کیا مراد ہے؟

(A) جان بوجھ کر انجان بننا (B) ناواقفیت کا اظہار

(C) a اور b (D) غفلت سے کام کرنا

59. "ننگی کیا نہائے گی اور کیا نچوڑے گی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟

(A) کنجوس آدمی کیا فضول خرچی کرے گا

(B) کنجوس مکھی چوس
(C) غریب آدمی کسی اور کو کیا دے گا
(D) بے سرمایا اور غریب کی کیا حقیقت ہے

60- ''تخویف مجرمانہ'' سے کیا مراد ہے؟
(A) ناجائز دھمکی (B) بدنیتی سے ڈرانا
(C) a اور b (D) جرم کا ارتکاب کرنا

61- ''تراضی طرفین'' سے کیا مراد ہے؟
(A) فریقین کا راضی ہونا (B) فریقین کی ناراضگی
(C) ستونوں کا اشارہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

62- ''تشت از بام ہونا'' محاورہ کا مطلب بتائیں؟
(A) مشہور ہونا (B) بدنام ہونا
(C) ظاہر ہونا (D) سبھی ☆

63- ''تواضع سمرقندی'' سے کیا مراد ہے؟
(A) جھوٹی خاطر تواضع (B) ظاہرداری کی آؤ بھگت
(C) a اور b (D) شاندار دعوت

64- ''تولیت نامہ'' سے کیا مراد ہے؟
(A) ولی بنانے کی تحریر☆
(B) دعویٰ کی مندرجات
(C) بنائے دعویٰ
(D) درخواست حصول نان ونفقہ

65- ''دھن باندھنا'' سے کیا مراد ہے؟
(A) روپے جمع کرنا (B) سونا جمع کرنا
(C) فوج جمع کرنا (D) چاندی جمع کرنا

66- ''تیل ماش ہونا'' محاورہ ہے۔ مطلب بتائیے؟
(A) رسوا ہونا (B) مصیبت میں ہونا
(C) ناامید ہونا (D) صدقے ہونا

67- ''ثالث بالخیر'' سے کیا مراد ہے؟
(A) غیر جانبدار
(B) جانبدار ثالث
(C) فریقین کی مرضی کے خلاف ثالث
(D) ادھوری ثالثی کرنے والا

68- ''ثالث حصری'' سے کیا مراد ہے؟
(A) ایسا ثالث جسکو فیصلہ کا اختیار نہ ہو
(B) ایسا ثالث جسکو فریقین نے معاملے کے فیصلے کا پورا اختیار دے دیا ہو
(C) غیر جانبدار ثالث
(D) جانبدار ثالث

69- ''جام سفال'' سے کیا مراد ہے؟
(A) مٹی کا پیالہ (B) ریت کا پیالہ
(C) سونے کا پیالہ (D) چاندی کا پیالہ

70- ''جل پان کرنا'' سے کیا مراد ہے؟
(A) تھوڑا سا کھانا (B) ناشتہ کرنا
(C) a اور b (D) دھات کا برتن

71- ''جنگ زرگری'' سے کیا مراد ہے؟
(A) مصنوعی لڑائی (B) دکھاوے کی لڑائی
(C) لڑائی پر فتح (D) سبھی☆

72. ''واہ میر ملیا۔ پکائی کھیر ہو گیا دلیا'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) بنا بنایا کام بگڑ جانا (B) اچھے کام کا خراب نتیجہ نکلنا
(C) دونوں B,A (D) شیخی خور آدمی کو شرمندہ کرنا

73. ''ہاتھ کنگن کو آرسی کیا'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) انگلی میں دو یا سر تو دھمکیوں سے کیا ڈر
(B) کرنا Zجراب سوچنا خراب
(C) اشارہ کسی طرف کرنا پوچھنا کسی اور چیز کے بارے میں
(D) ظاہر بات کے ثبوت کی ضرورت نہیں

74. ''ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) ہونہار بچے کی ہر بات پیاری ہوتی ہے
(B) ہونہار بچہ ہر جگہ کامیاب ہو جاتا ہے
(C) ہنرمند کبھی بھوکا نہیں رہتا

(D) ہنرمند بچپن ہی سے معلوم ہو جاتا ہے ☆

75- "چراغ اکسانا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) شام کا وقت ہونا (B) دیا بجھا دینا
(C) لو اونچی کرنا (D) روشنی کا سامان ہونا

76- "چراغ ٹھنڈا کرنا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) چراغ روشن کرنا (B) چراغ بجھانا
(C) ناپائیدار (D) چراغ توڑنا

77- "چڑیا کا دودھ" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) ناممکن بات (B) ڈرپوک جانور
(C) بدنام (D) بزدل

78- "چیہ بازی" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) معاملے کا احسن طریقے سے ہونا
(B) بدمعاملگی
(C) فراڈ (D) خوشامد

79- "چیونٹا کی گرہ پیٹ میں ہونا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) نہایت کم خوراک ہونا
(B) چھوٹی عمر میں بہت عقلمند ہونا
(C) بہت ہوشیار ہونا
(D) مظلوم ہونا

80- "حاتم کی گور پر لات مارنا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) حاتم کو سخاوت میں مات دینا
(B) بخیل ہونا
(C) خوشامد کے طور پر سخاوت کرنا
(D) حاجت مندوں کی مدد کرنا

81- "حدیث کھینچنا" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) حدیث کا بار بار لکھنا (B) نیک کام زیادہ کرنا
(C) توبہ کرنا (D) کسی کام کو بار بار کرنا

82- "حسرت آیات" اس سے کیا مراد ہے؟
(A) افسوسناک (B) خوب تر
(C) حیرت کا اظہار (D) بدمزگی

83- "خاک اڑانا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) نقل اتارنا (B) بدنام کرنا
(C) رسوا کرنا (D) سبھی

84- "خردہ گیر" سے کیا مراد ہے؟
(A) نکتہ چین (B) عیب جو
(C) شک (D) a اور b

85- "خیمہ ازرق" سے کیا مراد ہے؟
(A) نیلا خیمہ (B) آسمان
(C) a اور b (D) سرخ خیمہ

86- "داب چوک جانا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) چھپائی میں کاغذ کا چھپنے سے رہ جانا
(B) دفن کر دینا
(C) برباد کر دینا
(D) مغلوب کرنا

87. "غریب کی جورو سب کی بھابھی" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) غریب پر سب کا بس چلتا ہے
(B) غریب کی بیوی کو ہر کسی کی خدمت کرنا ہوتی ہے
(C) غریب کو ہر کسی کے ساتھ نبھا کر رکھنا ہوتی ہے
(D) غریب سے سب مذاق کرتے ہیں

88- "دورہ سپرد ہونا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) غشی طاری ہونا
(B) محبوس ہونا
(C) دورہ کرنا
(D) مقدمہ کا سیشن جج کے سپرد ہونا

89- "دلی کے لیوے سے لئے الٹا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) حیران رہنا (B) کسی کے گھر بار بار جانا
(C) اعلیٰ مقام حاصل کرنا (D) ان میں سے کوئی نہیں

90. "فقیر کو کمبل ہی دوشالہ ہے" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) غریب آدمی کو چھوٹی چھوٹی خواہشات ہوتی ہیں

(B) غریب کے لئے غربت سے بڑا کوئی دکھ نہیں
(C) غریب کو جو مل جائے وہی غنیمت ہے
(D) دونوں C,B

91. ''کاغذ کی ناؤ سدا نہیں بہتی'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) دھوکا ہر وقت نہیں چلتا
(B) جھوٹ ہمیشہ نہیں چلتا
(C) کچے گھڑے پار نہیں پہنچاتے
(D) مستقل کام مستقل بنیادوں پر ہی قائم ہوتے ہیں

92. ''کمینے کو کبھی ہضم نہیں ہوتا'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) غریب آدمی کو امارت ہضم نہیں ہوتی
(B) کم ظرف آدمی میں حوصلہ نہیں ہوتا
(C) اپنے معیار سے بڑھ کر کوئی چیز ملے آدمی سنبھال نہیں سکتا
(D) جھوٹا کبھی سچ نہیں بول سکتا

-93 ''دسترخوان کی بلی'' مثل سے کیا مراد ہے؟
(A) کام چور (B) بہت زیادہ محنت کرنے والا
(C) بہت زیادہ کھانے والا (D) کم خوراک

-94 ''دسترخواں کی مکھی'' مثل سے کیا مراد ہے؟
(A) ہر وقت کھانے پر موجود ہونے والا
(B) بن بلایا مہمان
(C) a اور b
(D) دسترخوان کا صاف نہ ہونا

-95 ''دعوت ثمرقند'' مثل سے کیا مراد ہے؟
(A) ایک دن پرتکلف دعوت دوسرے دن فاقہ
(B) ثمرقند کے حکمران کی دعوت
(C) ثمرقند کے لوگوں کی طرف سے دعوت
(D) دعوت عام

-96 ''دعوت شیراز'' مثل سے کیا مراد ہے؟
(A) سادہ کھانا
(B) بے تکلفی کی دعوت
(C) شیراز کے بادشاہ کی طرف سے دعوت
(D) a اور b

-97 ''دق دق کرنا'' اس مثل سے کیا مراد ہے؟
(A) کسی بات کو شک سے لینا
(B) کسی پوشیدہ بات کو جابجا مشہور کرنا
(C) کسی حیرانی والی بات کو بار بار کرنا
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

-98 ''دیدوں میں سرسوں پھولنا'' محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) اضطرابی کیفیت میں ہونا
(B) حیران ہونا
(C) گھبراہٹ میں کچھ نظر نہ آنا
(D) ہر وقت پریشان رہنا

-99 ''ڈھاک کے تین پات'' اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) سدا ایک حال پر رہنا (B) ہمیشہ مفلس نظر آنا
(C) اچھے حالات میں ہونا (D) a اور b

-100 ''ڈھال کر گالیاں دینا'' محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) ظاہری طور پر کسی کو لیکن حقیقت کسی اور کو گالیاں دینا
(B) کسی کو بہت زیادہ گالیاں دینا
(C) کسی سے ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہنا
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

-101 ''ذوی الفرائض'' محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) شرعی وارث جن کے حصے مقرر ہیں
(B) قرابت دار
(C) عزت پانا
(D) فرائض کا پورا کرنا

-102 ''راج بھنگ ہونا'' محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) زوال سلطنت
(B) بادشاہت کا عروج
(C) لڑائی ہونا
(D) راجاؤں کی آپس میں بیٹھک

-103 ''رمضان کے نمازی محرم کے سپاہی'' اس مثل سے کیا مراد ہے؟

(A) ظاہر دار لوگ (B) پوشیدہ لوگ
(C) امرا لوگ (D) نیک لوگ

104- "زانوئے تلمذ تہ کرنا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) شاگرد ہونا (B) احمق
(C) عقل مند (D) ششدر رہنا

105. "کھسیانی بلی کھمبا نوچے" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) غصہ کسی کا نکالنا کسی پر
(B) پریشان آدمی کچھ بھی کرسکتا ہے
(C) شرمندہ آدمی دوسروں پر غصہ نکالتا ہے
(D) شرمندگی میں کچھ سمجھ نہ آنا

106. "گھر نہ دیوار میاں محلہ دار" اس ضرب المثل سے کیا مراد ہے؟
(A) جبراً رشتہ جوڑنا
(B) کسی مفلس کا شیخی بگھارنا
(C) تعلق جتلانا
(D) کسی غریب آدمی کا امیر آدمی سے بے ڈھنگا ناطہ جوڑنا

107- "دانت تلے پسینہ دینا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) تحمل کرنا (B) ٹھہرنا
(C) a اور b (D) تکلیف دینا

108- "دخل نامہ" سے کیا مراد ہے؟
(A) قبضے کی سند یا حکم
(B) قابض ہونے کا سرکاری حکم
(C) a اور b
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

109- "دسترخوان کا توبہ توبہ کرنا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) جب کھانا چنا ہوا ہو اور کوئی کھانے پر نہ بیٹھے ☆
(B) دسترخوان کا خالی ہونا
(C) مہمانوں کا بہت زیادہ آنا
(D) کھانا کم پڑنا

110- "زخم پر نمک چھڑکنا" کے کیا معنی ہیں؟
(A) تکلیف دینا (B) ستائے ہوئے کو ستانا
(C) کسی کو نقصان دینا (D) سبھی

111- "زعفران کا کھیت دیکھنا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) اچھے ماحول میں ہونا (B) بہت ہنسنا
(C) خوش رہنا (D) c اور b

112- "زیست بھاری کرنا" محاورہ سے کیا مراد ہے؟
(A) زندگی تلخ ہونا (B) زندگی دوبھر ہونا
(C) a اور b (D) خفا ہونا

113- "ژالہ زدگی" سے کیا مراد ہے؟
(A) اولوں کی بارش (B) اولوں سے پہنچا ہوا نقصان
(C) a اور b (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

114- "ژرف نگاہ" سے کیا مراد ہے؟
(A) گہری نظر والا جو کسی معاملے کی تہہ تک پہنچ جائے
(B) کم نظر والا
(C) تیز نظر والا
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

115- "ژولیدہ بیان" سے کیا مراد ہے؟
(A) جس کی تقریر و تحریر میں الجھاؤ ہو
(B) سادہ بیان کرنا
(C) تشبیہات کا استعمال کرنے والا
(D) نہایت سادہ تحریر

116- "سات پانچ کرنا" سے کیا مراد ہے؟
(A) عیاری سے کام لینا (B) مکر و فریب کرنا
(C) تکرار کرنا (D) سبھی

117- "شیر کا ناخن" سے کیا مراد ہے؟
(A) بچوں کی حفاظت کیلئے گلے میں کچھ ڈالنا
(B) بہادر آدمی
(C) ڈرپوک
(D) شرمیلا پن

118- "صاحب قیافہ" سے کیا مراد ہے؟
(A) دانا (B) عقل مند

(C) سمجھدار (D) سبھی

119- "صلائے سمرقندی" سے کیا مراد ہے؟
(A) وہ دعوت جو دل سے نہ دی جائے
(B) وہ دعوت جو دل سے دی جائے
(C) عالی شان دعوت
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

120- "ضرب لازب" سے کیا مراد ہے؟
(A) وہ چوٹ جس کا نشان باقی رہے
(B) وہ چوٹ جس کا نشان جاتا رہے
(C) بڑا زخم
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

121- "تنگی میں آنا" سے کیا مراد ہے؟
(A) تنگ ہونا (B) باز آنا
(C) مشکل میں ہونا (D) سبھی

122- "طالع آزما" سے کیا مراد ہے؟
(A) نصیب آزمانے والا (B) ابن الوقت
(C) a اور b (D) لالچی

123- "طغرائے امتیاز" کے کیا معنی ہیں؟
(A) بزرگی کی نشانی (B) منفرد صفت
(C) a اور b (D) انعام

# جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. (D) | 2. (C) | 3. (A) | 4. (D) | 5. (A) | 6. (A) | 7. (B) | 8. (B) |
| 9. (D) | 10.(A) | 11.(B) | 12.(D) | 13.(B) | 14.(D) | 15.(D) | 16.(D) |
| 17.(A) | 18.(A) | 19.(D) | 20.(C) | 21.(C) | 22.(D) | 23.(C) | 24.(A) |
| 25.(B) | 26.(D) | 27.(A) | 28.(A) | 29.(D) | 30.(A) | 31.(A) | 32.(A) |
| 33.(B) | 34.(C) | 35.(C) | 36.(C) | 37.(A) | 38.(C) | 39.(A) | 40.(D) |
| 41.(D) | 42.(C) | 43.(C) | 44.(A) | 45.(D) | 46.(D) | 47.(A) | 48.(B) |
| 49.(C) | 50.(A) | 51.(B) | 52.(C) | 53.(D) | 54.(D) | 55.(A) | 56.(D) |
| 57.(C) | 58.(C) | 59.(D) | 60.(C) | 61.(A) | 62.(D) | 63.(C) | 64.(A) |
| 65.(C) | 66.(D) | 67.(A) | 68.(B) | 69.(A) | 70.(C) | 71.(D) | 72.(C) |
| 73.(D) | 74.(D) | 75.(C) | 76.(B) | 77.(A) | 78.(B) | 79.(A) | 80.(A) |
| 81.(C) | 82.(A) | 83.(D) | 84.(D) | 85.(C) | 86.(A) | 87.(A) | 88.(D) |
| 89.(B) | 90.(C) | 91.(B) | 92.(B) | 93.(A) | 94.(C) | 95.(A) | 96.(D) |
| 97.(B) | 98.(C) | 99.(D) | 100.(A) | 101.(A) | 102.(A) | 103.(A) | |
| 104.(A) | 105.(C) | 106.(B) | 107.(C) | 108.(C) | 109.(A) | 110.(D) | |
| 111.(A) | 112.(C) | 113.(C) | 114.(A) | 115.(A) | 116.(D) | 117.(A) | |
| 118.(D) | 119.(A) | 120.(A) | 121.(D) | 122.(C) | 123.(C) | | |

# تحریک علی گڑھ اور اردو ادب

1- تحریک علی گڑھ کو کس اور نام سے پکارا جاتا ہے؟
(A) تحریک نیچر (B) تحریک عقل
(C) عقلیت پسندی کی تحریک (D) تحریک سرسید

2- تحریک علی گڑھ کی بدولت اردو نثر کو کیا فوائد حاصل ہوئے؟
(A) اردو نثر اجتماعی مقاصد سے روشناس ہوئی
(B) اردو نثر کو سہل اور سلیس بنا کر اسے عام اجتماعی زندگی کا ترجمان اور علمی مطالب کے اظہار کا وسیلہ بنا دیا گیا
(C) اردو نثر کی حدود وسیع ہوئیں
(D) تمام

3- تحریک سرسید کے زیر اثر جو نثر سامنے آئی وہ کس کی پیروی تھی؟
(A) دلی کالج کی نثر (B) سودا کی نثر
(C) فورٹ ولیم کالج کی نثر (D) غالب کی نثر

4- "اسباب بغاوت ہند" سرسید کی مشہور کتاب ہے یہ کتاب کب شائع ہوئی؟
(A) 1865 (B) 1866
(C) 1857 (D) 1859

5- سرسید نے رسالہ "احکام طعام اہل کتاب" لکھا، جس میں ثابت کیا کہ مسلمان انگریزوں کے ساتھ کھانا کھا سکتے ہیں۔ یہ رسالہ کب شائع ہوا؟
(A) 1865 (B) 1872
(C) 1870 (D) 1868

6- سرسید احمد خان نے غازی پور میں کون سا اہم ادارہ قائم کیا؟
(A) سائنٹیفک سوسائٹی (B) سائنٹیفک سوسائٹی اخبار
(C) ایشیاٹک سوسائٹی (D) محمڈن آف انڈیا سوسائٹی

7- سرسید احمد خان نے سائنٹیفک سوسائٹی کب قائم کی؟
(A) 1860ء (B) 1865ء
(C) 1866ء (D) 1863ء

8- سائنٹیفک سوسائٹی سرسید نے کس شہر میں قائم کی؟
(A) غازی پور (B) بجنور
(C) علی گڑھ (D) دہلی

9- سرسید نے علی گڑھ میں سکول کس سال قائم کیا؟
(A) 1879ء (B) 1875ء
(C) 1877ء (D) 1885ء

10- علی گڑھ سکول کو کالج میں کب تبدیل کیا گیا؟
(A) 1875 (B) 1878
(C) 1885 (D) 1877

11- علی گڑھ کالج کو یونیورسٹی کا درجہ کب ملا؟
(A) 1990ء (B) 1890ء
(C) 1920ء (D) 1895ء

12- انگلستان میں سرسید سپیکٹیٹر اور گارڈین اخبارات سے بہت متاثر ہوئے اور ان کی طرز پر ہندوستان واپس آ کر رسالہ جاری کرنے کا عزم کیا۔ یہ رسالہ انہوں نے کس نام سے نکالا؟
(A) تہذیب الاسلام (B) تہذیب الہندوستان
(C) علی گڑھ میگزین (D) تہذیب الاخلاق

13- سرسید کے اسلوب نثر میں تبدیلی کا باعث کسے قرار دیا جاتا ہے؟
(A) مرزا غالب
(B) فورٹ ولیم کالج کے ادبی نمونے
(C) مغربی نظریات (D) تینوں

14- سرسید کے اس ساتھی کا کیا نام ہے جنہیں بحیثیت انسان اپنے تمام ساتھیوں سے بلند ترین درجے کا اہل ٹھہرایا جاتا ہے؟

(A) شبلی　　(B) نواب محسن الملک
(C) مولانا الطاف حسین حالی
(D) نذیر احمد

15- درج ذیل میں سے نذیر احمد کے ناول کون سے ہیں؟
(A) مراۃ العروس اور بنات النعش
(B) توبۃ النصوح اور ابن الوقت
(C) محصنات، ایامیٰ اور رویائے صادقہ
(D) تمام

16- نذیر احمد نے "مراۃ العروس" کس مقصد کے لئے لکھی؟
(A) شوق کی خاطر　　(B) محکمہ تعلیم کی ہدایت پر
(C) اپنی بیٹی کی تعلیمی ضروریات کیلئے
(D) مالی مفادات کی خاطر

17- نذیر احمد نے کس قسم کے ناول لکھے؟
(A) مذہبی　　(B) تاریخی
(C) رومانی　　(D) اصلاحی

18- قرآن پاک کا پہلا ٹھیٹھ اردو میں استوار اور بامحاورہ ترجمہ کس نے کیا؟
(A) شیخ عبدالقادرؒ　　(B) شبلی
(C) نذیر احمد　　(D) وقار الملک

19- سرسید کے کون سے ساتھی پانی پت میں پیدا ہوئے اور نثر اور نظم دونوں میں اپنا لوہا منوالیا؟
(A) شبلی　　(B) نذیر احمد
(C) مولانا الطاف حسین حالی　(D) تمام

20- اردو کی سب سے بہتر سوانح عمری کون سی قرار پائی ہے؟
(A) حیات سعدی　　(B) حیات جاوید
(C) یادگار غالب　　(D) یادگار سرسید

21- کس شخصیت نے ادبی تنقید کو پہلی مرتبہ ایک باضابطہ علم قرار دیا اور اس کے اصول وضع کئے؟
(A) شبلی　　(B) سرسید
(C) حالی　　(D) چراغ علی

22- حالی نے کس کتاب میں شاعری پر تنقید لکھ کر آنے والی نسلوں کو اردو شاعری کی بوطیقا فراہم کردی؟
(A) یادگار غالب　　(B) مقدمہ شعر و شاعری
(C) حیات سعدی　　(D) شعر العجم

23- "ادب برائے زندگی" کے نظریے کا امام کون ہے؟
(A) شبلی　　(B) نذیر احمد
(C) سرسید　　(D) حالی

24- حالی کی سب سے مشہور نظم کون سی ہے؟
(A) مثنوی امید　　(B) مسدس مدوجزر اسلام
(C) برکھا رت　　(D) مناجات بیوہ

25- "مسدس مدوجزر اسلام" کس نام سے مشہور ہے؟
(A) مسدس اسلام　　(B) مسدس تاریخ اسلام
(C) مسدس حالی　　(D) اسلام نامہ

26- کس نے کہا تھا کہ جب خدا پوچھے گا کہ کیا لائے ہو تو میں کہوں گا حالی سے مسدس لکھوا لایا ہوں اور کچھ نہیں۔
(A) نذیر احمد　　(B) شبلی
(C) حالی کے والد　　(D) سرسید

27- حالی نے مثنوی برکھا رت، نشاط امید، حب وطن اور مناظرہ رحم و انصاف کس تحریک کے زیر اثر کہیں؟
(A) تحریک علی گڑھ　　(B) ندوۃ العلماء
(C) رومانی تحریک　　(D) انجمن پنجاب

28- شبلی کی وجہ شہرت کیا ہے؟
(A) شاعری　　(B) سوانح نگاری و تاریخ نویسی
(C) تنقید　　(D) تمام

29- "موازنہ انیس و دبیر" کس کی تنقیدی کتاب ہے؟
(A) حالی　　(B) نذیر احمد
(C) ذکاء اللہ　　(D) شبلی نعمانی

## جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. (D) | 2. (D) | 3. (C) | 4. (D) | 5. (D) | 6. (A) | 7. (D) | 8. (A) |
| 9. (B) | 10. (D) | 11. (C) | 12. (D) | 13. (D) | 14. (C) | 15. (C) | 16. (C) |
| 17. (D) | 18. (A) | 19. (C) | 20. (B) | 21. (C) | 22. (B) | 23. (D) | 24. (B) |
| 25. (C) | 26. (D) | 27. (D) | 28. (D) | 29. (D) | | | |

# اغلاط کی درستگی اور غلط صحیح فقرات

1- درست جملے کی نشاندہی کریں؟
(A) یہ خبر سن کر آ وام میں  فیض وغضب کی لہر دوڑ گئی
(B) یہ خبر سن کر آ وام میں غیظ وغضب کی لہر دوڑ گئی
(C) یہ خبر سن کی عوام میں غیظ وغضب کی لہر دوڑ گئی
(D) یہ خبر سن کر عوام میں غیظ وغضب کی لہر دوڑ گئی

2- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) دودھ کا جلا پانی پھونک پھونک کر پیتا ہے
(B) دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے
(C) آ گ کا جلا پانی پھونک پھونک کر پیتا ہے
(D) ان میں سے کوئی نہیں

3- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) امتحان کی تیاری کیلئے اس نے خون پسینا ایک کردیا
(B) امتحان کی تیاری کیلئے اس نے پانی اور خون ایک کردیا
(C) امتحان کی تیاری کیلئے اس نے خون پانی ایک کردیا
(D) امتحان کی تیاری کیلئے اس نے خون پانی بہادیا

4- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟
(A) بیل کے آ گے بین بجانا بےفائدہ ہے
(B) بکری کے آ گے بین بجانا بےفائدہ ہے
(C) بھینس کے آ گے بین بجانا بےفائدہ ہے
(D) بیل کے آ گے ڈھول بجانا بےکار ہے

5- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) سپاہی کو دیکھتے ہی چور کے ہاتھوں کا طوطا اڑ گیا
(B) سپاہی کو دیکھتے ہی چور کے ہاتھوں سے طوطا اڑ گیا
(C) سپاہی کو دیکھتے ہی چور کا طوطا اڑ گیا
(D) سپاہی کو دیکھتے ہی چور کے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے

6- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) مصنف نے کوزے میں پانی بند کردیا
(B) مصنف نے کوزے میں بحر بند کردیا
(C) مصنف نے کوزے میں دریا بند کردیا
(D) مصنف نے برتن میں نہر بند کردی

7- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟
(A) ہم ایسے آدمی پر بھی تین حرف بھیجتے ہیں
(B) ہم ایسے آدمی پر تین حرف بھیجتے ہیں
(C) ہم ایسے آدمی پر تین حرف پڑھتے ہیں
(D) ہم ایسے آدمی پر پانچ حرف پڑھتے ہیں

8- درست جملے کی نشاندہی کریں؟
(A) وہ تو ہمیشہ بے پر کی کہتا ہے
(B) وہ تو ہمیشہ بے پر کی اڑاتا ہے
(C) وہ تو بے پر کی بات اڑاتا ہے
(D) ان میں سے کوئی نہیں

9- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) راشدہ اپنے فیل ہونے کی خبر سن کر ہکا بکا رہ گئی
(B) راشدہ اپنے فیل ہونے کی خبر سن کر بکے بکے رہ گئی
(C) راشدہ کی بکی رہ گئی اپنے فیل ہونے کی خبر سن کی
(D) ان میں سے کوئی نہیں

10- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) دشمنوں نے میرا ناطقہ تنگ کردیا
(B) دشمنوں نے میرا قافیہ تنگ کردیا
(C) دشمنوں نے میرے قافیے تنگ کردیے
(D) ب اور ج

11- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟
(A) اسلم گدھے بیچ کر سویا کہ اٹھنے کا نام ہی نہیں لیتا
(B) اسلم ہاتھی بیچ کر سویا کہ اٹھنے کا نام ہی نہیں لیتا
(C) اسلم گھوڑے فروخت کر کے سویا کہ اٹھنے کا نام ہی نہیں لیتا
(D) اسلم گھوڑے بیچ کر سویا کہ اٹھنے کا نام ہی نہیں لیتا

12- درست جملے کی نشاندہی کریں؟
(A) میرے ایک ہی لات سے اسے دن میں چاند نظر آ گیا
(B) میرے ایک ہی ہاتھ سے اسے دن میں چاند نظر آ گیا
(C) میری ایک ہی لات سے اسے دن میں تارا نظر آ گیا
(D) میرے ایک ہی ہاتھ سے اسے دن میں تارے نظر آ گئے

13- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) اس کے کہنے میں نہ آنا وہ شیطانی کی نانی ہے
(B) اس کی باتوں میں نہ آنا وہ شیطان کی خالہ ہے
(C) اس کے کہنے میں نہ آنا وہ شیطان کی بہن ہے
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

14- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) خیالی پلاؤ پکانے سے بات نہیں بنے گی کچھ کام کرو
(B) خیالی کھیر بنانے سے بات نہیں بنے گی کچھ کام کرو
(C) خیالی دنیا بنانے سے بات نہیں بنے گی کچھ کام کرو
(D) ان میں سے کوئی نہیں

15- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟
(A) تمہارے دیدے کا پانی مر گیا ہے جو باپ پر ہاتھ اٹھاتے ہو
(B) تمہاری آنکھوں کا خون ڈھل گیا ہے جو باپ پر ہاتھ اٹھاتے ہو
(C) تمہاری آنکھو کا خون سوکھ گیا ہے جو باپ پر ہاتھ اٹھاتے ہو
(D) تمہارے دیدے کا پانی ڈھل گیا ہے جو باپ پر ہاتھ اٹھاتے ہو

16- درست جملے کی نشاندہی کریں؟
(A) یہ لڑکی تو آفت کی پرکالہ ہے
(B) یہ لڑکی آفت کا پرکالہ ہے
(C) یہ لڑکی تو آفت کی پرکالی ہے
(D) یہ لڑکی تو پرکالا آفت ہے

17- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) میری کامیابی کا سہرا آپ کے سر ہے
(B) میری کامیابی کا سایہ آپ کے ماتھے ہے
(C) میری کامیابی کا سایہ آپ کو ہے
(D) میری کامیابی کا ہار آپ کے گلے ہے

18- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) تم اس معمولی سی ناکامیابی پر کیوں دل چھوڑ بیٹھے ہو
(B) تم اس معمولی سی ناکامی پر جی کیوں چھوڑ گئے ہو
(C) تم اس معمولی سی ناکامی سے کیوں دل چھوڑ گئے ہو
(D) تم اس معمولی سی ناکامی پر کیوں جی چھوڑ بیٹھے ہو

19- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟
(A) سارا دن گھر بیٹھے مچھر اڑاتے رہتے ہو
(B) سارا دن گھر بیٹھے مچھر مارتے رہتے ہو
(C) سارا دن گھر بیٹھے مکھیاں مارتے رہتے ہو
(D) ان میں سے کوئی نہیں

20- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟
(A) سلمیٰ کے منہ کون آئے؟ اس کی فٹ بھر کی زبان ہے
(B) سلمیٰ کے منہ کون آئے؟ اس کی نو گز کی زبان ہے
(C) سلمیٰ کے منہ کون آئے اس کی ہاتھ بھر کی زبان ہے
(D) تینوں درست ہیں

21- درست جملے کی نشاندہی کریں؟
(A) یہ لڑکا تو آوارہ ہو کر ہاتھوں سے پھسلا جا رہا ہے
(B) یہ لڑکا تو آوارہ ہو کر ہاتھ سے پھسل گیا ہے
(C) یہ لڑکا تو آوارہ ہو کر ہاتھ سے نکل جا رہا ہے
(D) یہ لڑکا تو آوارہ ہو کر ہاتھ سے نکلا جا رہا ہے

22- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟
(A) میں نے تمہاری سازشوں کا بھانڈا پھوڑ دیا ہے
(B) میں نے تمہاری سازشوں کا بھانڈا توڑ دیا ہے

(C) میں نے تمہاری سازشوں کے بھانڈے توڑ دیے ہیں

(D) میں نے تمہاری سازشوں کے بھانڈے پھوڑ دیے ہیں

23- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) جیب کترا سپاہی کو دیکھتے ہی تین گیارہ ہو گیا

(B) جیب کترا سپاہی کو دیکھتے ہی نو دس گیارہ ہو گیا

(C) جیب کترا سپاہی کو دیکھتے ہی تین چار پانچ ہو گیا

(D) جیب کترا سپاہی کو دیکھتے ہی نو دو گیارہ ہو گیا

24- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) منہ کو لگام دو، کیوں بکواس کیے جا رہے ہو

(B) زبان کو لگام دو کیوں بکواس کیے جا رہے ہو

(C) زبان پر لگام لگاؤ، کیوں بکواس کیے جا رہے ہو

(D) منہ پر لگام لگاؤ، کیوں بکواس کیے جا رہے ہو

25- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) آپ کو مشورہ دینا سورج پر دیا رکھنا ہے

(B) آپ کو مشورہ دینا سورج کو روشنی دینا ہے

(C) آپ کو مشورہ دینا سورج کو چراغ دکھانا ہے

(D) ان میں سے کوئی نہیں

26- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) آج خلک کے قائمقام صدر قوم سے خطاب کریں گے

(B) آج ملک کے قائمقام صدر قوم سے خطاب کریں گے

(C) آج قوم کے قائمقام صدر قوم سے خطاب کریں گے

(D) الف اور ج

27- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) پولیس کل تک قتل کے کیس کی کارروائی مکمل کرے گی

(B) پولیس قتل کے کیس کی کارروائی کل تک مکمل کرے گی

(C) کل پولیس قتل کے کیس کی کارروائی مکمل کرے گی

(D) ان میں سے کوئی نہیں

28- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) ہم تو دروازے کی مٹی چھانتے پھر رہے ہیں

(B) ہم تو در در کی گرد چھانتے پھر رہے ہیں

(C) ہم تو در در کی خاک ڈھونڈتے پھر رہے ہیں

(D) ہم تو در در کی خاک چھانتے پھر رہے ہیں

29- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) تم یہ نصیحتیں کر کے میرے زخموں پر نمک نہ چھڑکو

(B) تم یہ نصیحتیں کر کے میرے زخموں پر مرچ نہ ڈالو

(C) تم یہ نصیحت کر کے میرے زخم پر مرچ نہ لگاؤ

(D) ان میں سے کوئی نہیں

30- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) میں نے اس ابارت میں کوئی لفظ ایزاد نہیں کیا

(B) میں نے اس عبارت میں کوئی لفظ زیادہ نہیں کیا

(C) میں نے اس ابارت میں کوئی لفظ زیادہ نہیں کیا

(D) ان میں سے کوئی نہیں

31- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) تم بلا وجہ تین چار کیوں کر رہے ہو

(B) تم بے وجہ تین چار کیوں کر رہے ہو

(C) تم بیکار تین سات کیوں کر رہے ہو

(D) تم بیکار تین پانچ کیوں کر رہے ہو

32- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) مجھ کو لاہور جانا ہے (B) مجھے لاہور جانا ہے

(C) مجھ ہی کو لاہور جانا ہے (D) ان میں سے کوئی نہیں

33- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) آج تمہیں میچ کھیلنا ہے (B) آج تم کو میچ کھیلنا ہے

(C) آج تم ہی کو میچ کھیلنا ہے (D) ان میں کوئی نہیں

34- ان میں سے کون سا جملہ ٹھیک ہے؟

(A) نہ تو ابا جان خود آئے اور نہ ہی خط بھیجا

(B) ابا جان نہ ہی خود آئے اور خط بھی نہیں بھیجا

(C) ابا جان نہ خود ہی آئے نہ خط بھیجا

(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

35- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) اس کوٹھی میں کون رہتا ہے؟

(B) اس کوٹھی کے بیچ میں کون رہتا ہے؟

(C) کون اس کوٹھی کے اندر رہتا ہے

(D) تینوں درست ہیں

36- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) ہم جہاں پر گئے ہمارا پرجوش استقبال ہوا

(B) ہم جہاں کہیں گئے ہمارا پرجوش استقبال ہوا

(C) جہاں پر بھی ہم گئے ہمارا پرجوش استقبال ہوا

(D) تینوں

37- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) ہم اس سال میں ٹھیک سے نہیں پڑھ سکے

(B) ہم ٹھیک سے اس سال میں نہ پڑھ سکے

(C) ہم اس سال کے دوران میں ٹھیک سے نہیں پڑھ سکے

(D) ان میں سے کوئی نہیں

38- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) میں کئی مرتبہ وہاں جا چکا ہوں

(B) میں کئی بار وہاں جا چکا ہوں

(C) میں بہت بار وہاں جا چکا ہوں

(D) a & b

39- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) میں کل کام پر نہیں جا سکا چنانچہ مجھے بخار تھا

(B) میں کل کام پر نہیں جا سکا اس لئے مجھے بخار تھا

(C) میں کل کام پر نہیں جا سکا کیونکہ مجھے بخار تھا

(D) ان میں سے کوئی نہیں

40- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) آج کل آپ کہاں رہتے ہیں؟

(B) آج کل آپ کہاں ہیں؟

(C) کہاں ہوتے ہیں آپ آج کل؟

(D) a & b ☆

41- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(B) میں گئی رات تک کام میں مصروف رہا

(C) میں رات گئے تک کام میں مصروف رہا

(D) تینوں درست ہیں

42- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) یہ آئے یوم کا جھگڑا بری بات ہے

(B) یہ آئے دن کا جھگڑا بری بات ہے

(C) بری بات ہے آئے روز کا جھگڑا

(D) تینوں درست ہیں

43- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) یہ کتاب قریباً پانچ سو صفحوں پر مشتمل ہے

(B) یہ کتاب تقریباً پانچ سو صفحات پر مشتمل ہے

(C) یہ کتاب قریب پانچ سو صفحات پر مشتمل ہے

(D) ان میں سے کوئی نہیں

44- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) براہ مہربانی خط کا جواب جلد دیں

(B) برائے مہربانی خط کا جواب جلد دیں

(C) مہربانی کر کے خط کا جواب جلد دیں

(D) a & b

45- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) بیٹے! کچھ دن اور یہاں رہ جاؤ

(B) بیٹا! کچھ دن اور یہیں رہ جاؤ

(C) بیٹا! کئی دن اور یہاں رہ جاؤ

(D) ان میں سے کوئی نہیں

46- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) وہ یوں قابو میں نہ آئے گا

(B) وہ ایسے قابو نہ آئے گا

(C) a & b

(D) ان میں کوئی نہیں

47- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(B) دونوں میں اس میں کا فرق ہے

(C) دونوں میں انہیں میں کا فرق ہے

(D) تینوں درست ہیں

48- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) مجھ کو بھوک نہیں ہے

(B) مجھے بھوک نہیں ہے

(C) میرے کو بھوک نہیں ہے

(D) تینوں درست ہیں

49- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) یہ عورت اچھا گاتی ہے

(B) یہ عورت کمال اچھی گاتی ہے

(C) یہ عورت بہت اچھا گاتی ہے

(D) ان میں سے کوئی نہیں

50- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) آپ سے ممکن ہو تو میرا کام کر دیجئے

(B) آپ سے ممکن آ کر ہو سکے تو میرا کام کر دیجئے

(C) آپ سے ہو سکے تو میرا کام کر دیجئے

(D) الف اور ج

51- ان میں سے درست فقرے کی نشاندہی کریں؟

(A) خدایا ہمارے حال پر رحم کر

(B) اے خدا ہمارے حال پر رحم کر

(C) الف اور ب

(D) ان میں سے کوئی نہیں

52- ان میں سے کون سا فقرہ درست ہے؟

(A) جاپانیوں کی ناک چپٹی ہوتی ہے

(B) جاپانیوں کے ناک چپٹے ہوتے ہیں

(C) الف اور ب

(D) ان میں سے کوئی نہیں

53- درست جملے کی نشاندہی کریں؟

(A) حاضرین کرام السلام علیکم

(B) سامعین کرام اسلام علیکم

(C) حاضرین کرام السلام وعلیکم

(D) حاضرین کرام اسلام وعلیکم

# جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. (D) | 2. (C) | 3. (A) | 4. (C) | 5. (D) | 6. (C) | 7. (B) | 8. (B) |
| 9. (A) | 10. (B) | 11. (D) | 12. (D) | 13. (B) | 14. (A) | 15. (D) | 16. (B) |
| 17. (A) | 18. (D) | 19. (C) | 20. (C) | 21. (D) | 22. (A) | 23. (D) | 24. (B) |
| 25. (C) | 26. (A) | 27. (B) | 28. (D) | 29. (A) | 30. (B) | 31. (D) | 32. (B) |
| 33. (A) | 34. (C) | 35. (A) | 36. (B) | 37. (C) | 38. (A) | 39. (C) | 40. (D) |
| 41. (C) | 42. (B) | 43. (B) | 44. (D) | 45. (B) | 46. (A) | 47. (C) | 48. (B) |
| 49. (C) | 50. (D) | 51. (C) | 52. (A) | 53. (A) | | | |

# سابقہ پرچہ جات کے حل شدہ اہم سوالات

1. کس ناول میں میں حلال و حرام کا نظریہ پیش کیا گیا ہے؟
(A) اندر سبھا (B) آگ کا دریا
(C) رستم و سہراب (D) راجہ گدھ

2. اُردو کے کس شاعر کو 1962ء میں لینن پرائز ملا؟
(A) ساحر لدھیانوی (B) احسان دانش
(C) اختر شیرانی (D) فیض احمد فیض

3. عورتوں کا سر سید احمد خاں کس کو کہتے ہیں؟
(A) علامہ راشد الخیری (B) انتظار حسین
(C) مرزا ادیب (D) احمد ندیم قاسمی

4. علامہ اقبال کو سر کا خطاب 1922ء میں ملا بتایئے کس شہر میں ملا؟
(A) کراچی (B) بمبئی
(C) علی گڑھ (D) لاہور

5. الکھ نگری کس کا ناول ہے؟
(A) اشفاق احمد (B) ممتاز مفتی
(C) احمد ندیم قاسمی (D) شوکت صدیقی

جدید غزل کا امام کس شاعر کو کہتے ہیں؟
(A) حسرت موہانی (B) مولانا آزاد
(C) فیض احمد فیض (D) حالی

شاعری کی صنف "ہائیکو" کا تعلق کس ملک سے ہے؟
(A) چین (B) جاپان
(C) ایران (D) انڈیا

طوطیٔ ہند کس کا لقب ہے؟
(A) رفیع سودا (B) مرزا غالب
(C) امیر خسرو (D) ابراہیم ذوق

علامہ اقبال کی اُردو شاعری کے پہلے مجموعے کا نام کیا ہے جو 1924ء میں شائع ہوا؟
(A) ضرب کلیم (B) بانگ درا
(C) بال جبریل (D) ارمغان حجاز

10. اردو میں ڈرامہ سب سے پہلے کس نے لکھا؟
(A) امانت لکھنوی (B) آغا حشر کاشمیری
(C) نذیر احمد (D) امجد اسلام امجد

11. اردو کا پہلا ڈرامہ کون سا تھا؟
(A) اندر سبھا (B) آگ کا دریا
(C) رستم و سہراب (D) مولانا شبلی نعمانی

12. علامہ اقبال کی مشہور کتاب بانگ درا کا مقدمہ کس نے لکھا؟
(A) ڈاکٹر سید عبداللہ (B) علامہ میر حسن
(C) پروفیسر آرنلڈ (D) شیخ عبدالقادر

13. آب گم کس کی تحریر ہے؟
(A) اشفاق احمد (B) مستنصر حسین تارڑ
(C) مشتاق احمد یوسفی (D) پطرس بخاری

14. نیرنگ خیال کس کی کتاب ہے؟
(A) محمد حسین آزاد (B) ڈپٹی نذیر احمد
(C) کرشن چندر (D) شبلی نعمانی

15. ضرب کلیم کا تجویز کردہ پہلا نام کیا تھا؟
(A) ضرب مومن (B) ضرب مجاہد
(C) صور اسرافیل (D) اسرار مجاہد

16. علامہ اقبال کی کتاب ارمغان حجاز کب شائع ہوئی؟
(A) 1938ء (B) 1937ء
(C) 1936ء (D) 1935ء

17. سر وادیٔ سینا کس کا مجموعہ کلام ہے۔

(A) علامہ اقبال (B) فیض احمد فیض
(C) ناصر کاظمی (D) جوش ملیح آبادی

18. اس مشہور شعر کے شاعر کا کیا نام ہے؟

نور خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

(A) صادق حسین صادق (B) خالد شریف
(C) ظفر علی خان (D) احمد ندیم قاسمی

19. اس مشہور شعر کے شاعر کا کیا نام ہے؟

بچھڑا کچھ اس ادا سے کہ رت ہی بدل گئی
اک شخص سارے شہر کو ویران کر گیا

(A) صادق حسین صادق (B) خالد شریف
(C) ظفر علی خان (D) احمد ندیم قاسمی

20 آموں کی تعریف میں مثنوی کس شاعر نے لکھی؟
(A) احمد ندیم قاسمی (B) ابراہیم ذوق
(C) مرزا غالب (D) عفت عاشق

21. خاکم بدہن کس کی تحریر ہے؟
(A) مشتاق احمد یوسفی (B) اشفاق احمد
(C) انور سجاد (D) یونس بٹ

21. مشہور نظم ساقی نامہ کا خالق کون ہے؟
(A) مولانا حالی (B) علامہ اقبال
(C) ظفر علی خان (D) حفیظ جالندھری

22. الف نون کس کا مشہور کھیل ہے؟
(A) انور مقصود (B) کمال احمد رضوی
(C) اشفاق احمد (D) مرزا ادیب

23. انارکلی کس کا مشہور ڈرامہ ہے۔
(A) امتیاز علی تاج (B) حکیم شجاع الدین
(C) میرزا ادیب (D) آغا حشر کاشمیری

24. امراؤ جان ادا کس کی تحریر ہے؟
(A) سرسید (B) ہادی رسوا
(C) رفیق احمد (D) پریم چند

25. اردو کی پہلی صاحب دیوان شاعرہ کون ہے
(A) میراں بائی (B) ماہ لقا چندا بائی
(C) امراؤ بیگم (D) رشیدہ بیگم

26. اردو تذکرہ نگاری کا آغاز کس کتاب سے ہوتا ہے؟
(A) نکات الشعراء (B) آب حیات
(C) گلشن بے خار (D) دل دریا

27. یادوں کی بارات کس کی سوانح حیات ہے؟
(A) فیض احمد فیض (B) علامہ اقبال
(C) جوش ملیح آبادی (D) احسان دانش

28. اردو کا پہلا اخبار کونسا ہے؟
(A) کوہ نور (B) ہمدرد
(C) الہلال (D) جام جہاں نما ☆

29. اداس نسلیں کس کی تصنیف ہے؟
(A) عبداللہ حسین (B) جیلانی بانو
(C) سجاد ظہیر (D) انتظار حسین

30. اردو کی پہلی تنقیدی کتاب کا نام کیا ہے؟
(A) تذکرے (B) غبار خاطر
(C) مقدمہ شعر و شاعری (D) شاعری

31. مشتاق احمد یوسفی کس حوالے سے پہچانے جاتے ہیں۔
(A) مزاح نگاری (B) مرثیہ نگاری
(C) شاعری (D) ناول نگاری

32. پطرس بخاری کس صنف کے حوالے سے جانے جاتے ہیں؟
(A) گیت نگاری (B) مرثیہ نگاری
(C) مزاح نگاری (D) مضمون نگاری

33. ریختہ کا لفظی مطلب کیا ہے؟
(A) ایجاد کرنا (B) جنگ
(C) روشنی (D) ابتداء

34. انگریزوں نے اردو زبان کے فروغ کے لیے کون سا کالج قائم کیا؟
(A) علی گڑھ کالج (B) فورٹ ولیم کالج

(C) ایم اے او کالج　(D) کلکتہ کالج

35. اردو کا پہلا شاعر کون ہے۔
(A) میر تقی میر　(B) امیر خسرو
(C) ولی دکنی　(D) قلی قطب شاہ

36. اردو کا پہلا صاحب دیوان شاعر کون ہے۔
(A) مرزا غالب　(B) سودا
(C) ولی دکنی　(D) قلی قطب شاہ

37. مثنوی گلزار نسیم کس کی تخلیق ہے۔
(A) دیا شنکر نسیم　(B) میر حسن
(C) میر انیس　(D) میر تقی میر

38. ترقی پسند تحریک کا آغاز ہندوستان میں کب ہوا۔
(A) 1920ء　(B) 1934ء
(C) 1950ء　(D) 1936ء

39. مرثیے کے حوالے سے سب سے معتبر نام کون سا ہے۔
(A) میر تقی میر　(B) جوش ملیح آبادی
(C) میر انیس　(D) مصحفی

40. خدا خدا کر کے اردو زبان و ادب میں کیا ہے؟
(A) روزمرہ اور محاورہ بھی　(B) محاورہ ہے
(C) روزمرہ ہے　(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

41. طرح ڈالنا معنی بتایئے؟
(A) بنیاد رکھنا　(B) افسردگی چھا جانا
(C) پیار ہونا　(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

42. حسرت برسنا، اس محاورہ کے کیا معنی ہو سکتے ہیں؟
(A) بنیاد رکھنا　(B) افسردگی چھا جانا
(C) خوش ہونا　(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

43. ''داؤ د لوہار'' کس ادیب کا تخلیقی کردار ہے؟
(A) اشفاق احمد　(B) ممتاز مفتی
(C) انتظار حسین　(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

44. ایک مرتبہ علامہ محمد اقبال نے شاعری کو ترک کرنے کا ارادہ کیا تو
کس کے کہنے پر ارادہ ترک کر دیا؟

(A) انتظار حسین　(B) پروفیسر آرنلڈ
(C) علامہ راشد الخیری　(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

45. لکھنؤ میں کس نے مرثیہ کو ترقی دی؟
(A) انتظار حسین　(B) علامہ راشد الخیری
(C) میر انیس　(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

46. آگ کا دریا کس کا مشہور ناول ہے؟
(A) قرۃ العین حیدر　(B) عصمت چغتائی
(C) پریم چند　(D) خدیجہ مستور

47. آنگن کس کا ناول ہے؟
(A) خدیجہ مستور　(B) جیلانی بانو
(C) بشریٰ رحمن　(D) قرۃ العین حیدر

48. اردو افسانے کا پہلا حقیقت نگار کسے کہتے ہیں؟
(A) پریم چند　(B) راجندر سنگھ بیدی
(C) کرشن چندر　(D) سجاد حیدر یلدرم

49. شکست کس کا ناول ہے؟
(A) کرشن چندر　(B) پریم چند
(C) رشیدہ جہاں　(D) ترکی

50. خدائے سخن کس شاعر کو کہتے ہیں؟
(A) میر درد　(B) میر تقی میر
(C) غالب　(D) علامہ اقبال

51. باغ و بہار کس نے لکھی۔
(A) حیدر بخش حیدری　(B) شیر علی افسوس
(C) میر امن دہلوی　(D) رجب علی بیگ

52. فسانہ عجائب کس کی داستان ہے۔
(A) رجب علی بیگ سرور　(B) میر امن دہلوی
(C) مرزا لطف علی　(D) میر حسن

53. اردو زبان کو کس سن میں دفتری زبان کا درجہ ملا۔
(A) 1760ء　(B) 1832ء
(C) 1857ء　(D) 1801ء

54. حیات جاوید کس کی تحریر ہے۔

(A)الطاف حسین حالی (B)محمد حسین آزاد
(C)سرسید (D)مولانا شبلی نعمانی

55. اس مشہور شعر کے شاعر کا کیا نام ہے؟

قتل حسین اصل میں مرگ یزید ہے
اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

(A)محمد علی جوہر (B)مومن خان مومن
(C)مصحفی لکھنوی (D)مولانا حالی

56. خطوط فارس کس کی تحریر ہے۔
(A)محمد حسین آزاد (B)ڈپٹی نذیر احمد
(C)منشی پریم چند (D)کرشن چندر

57. ڈرامہ کس زبان کا لفظ ہے۔
(A)فارسی (B)لاطینی
(C)یونانی (D)جاپانی

58. ڈرامہ "اندھیرا اُجالا" کس ادیب کا ہے؟
(A)یونس جاوید (B)حسینہ معین
(C)احمد یوسف (D)امجد اسلام امجد

59. خطوط نگاری کا آغاز اردو نثر میں کس نے کیا؟
(A)اکبر الہ آبادی (B)مرزا غالب
(C)علامہ اقبال (D)سرسید احمد خاں

60. اردو ادب کا پہلا تنقید نگار کون ہے؟
(A)کلیم الدین احمد (B)مولانا الطاف حسین حالی
(C)احمد ندیم قاسمی (D)مولانا محمد حسین آزاد

61. اردو کا پہلا افسانہ نگار کون ہے؟
(A)پریم چند (B)سجاد حیدر یلدرم
(C)اعظم کریوی (D)انتظار حسین

62. کفن کس کا افسانہ ہے؟
(A)پریم چند (B)اشفاق احمد
(C)احمد ندیم قاسمی (D)ریاض احمد

63. کتبہ کس کا افسانہ ہے۔
(A)احمد ندیم قاسمی (B)غلام عباس
(C)ہاجرہ مسرور (D)خدیجہ مستور

64. "بابائے اردو" کس شخصیت کو کہا جاتا ہے؟
(A)مولوی عبدالحق (B)مرزا غالب
(C)احمد ندیم قاسمی (D)مولانا الطاف حسین حالی

65. قومی زبان کیا ہے؟
(A)اخبار (B)کتاب
(C)ماہنامہ (D)ناول

66. مشہور کتاب نکات الشعراء کس کی تصنیف ہے؟
(A)میر تقی میر (B)مولانا محمد حسین آزاد
(C)مولانا الطاف حسین حالی (D)میر حسن

67. علامہ اقبال کی پہلی نثری کتاب کون سی ہے؟
(A)آپ بیتی (B)تذکرہ
(C)علم الاقتصاد (D)بال جبرائیل

68. اردو کا پہلا ناول کونسا ہے؟
(A)آگ کا دریا (B)بنات النعش
(C)مراۃ العروس (D)عشق جان

69. "آثار الصنادید" کتاب کس نے لکھی ہے؟
(A)سرسید احمد خاں (B)مرزا غالب
(C)مولانا حالی (D)ڈپٹی نذیر احمد

70. اُردو کے پہلے ناول نگار کون ہیں؟
(A)اشفاق احمد (B)سرسید احمد
(C)ڈپٹی نذیر احمد (D)منشی پریم چند

71. اقبال کی مشہور نظمیں شکوہ اور جواب شکوہ ان کے کس مجموعہ میں شامل ہے؟
(A)بانگ درا (B)ضرب کلیم
(C)بال جبریل (D)زبور عجم

72. علامہ اقبال کی پہلی نظم کون سی ہے؟
(A)ہمالہ (B)دعا
(C)طلوع اسلام (D)خضر راہ

73. نظم کا متضاد کیا ہوگا؟

(A) شعر (B) غزل
(C) سفر (D) اسلوب

74- "اردوئے معلی" کس کے خطوط کا مجموعہ ہے؟
(A) مرزا غالب (B) حسرت موہانی
(C) اختر شیرانی (D) محسن نقوی

75- رباعی میں کتنے مصرعے ہوتے ہیں؟
(A) 2 (B) 4
(C) 5 (D) 6

76- اردو کے مشہور شاعر جنہیں راولپنڈی سازش کیس میں جیل جانا پڑا؟
(A) فیض احمد فیض (B) الطاف حسین حالی
(C) اختر شیرانی (D) احمد ندیم قاسمی

77- اقبال کا کون سا شعری مجموعہ اردو اور فارسی شاعری پر مشتمل ہے؟
(A) ارمغان حجاز (B) ضرب کلیم
(C) جاوید نامہ (D) پیام مشرق

78- "باپ کا گناہ" کس کا اردو ادب میں ایک مشہور ڈراما ہے؟
(A) سعادت حسن منٹو (B) حکیم احمد شجاع
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

79- "جماعت مجاہدین" کس کا خاکہ ہے؟
(A) انتظار حسین (B) حکیم احمد شجاع
(C) مولانا غلام رسول مہر (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

80- بطرس بخاری، فرحت اللہ بیگ اور مولانا رشید احمد صدیقی کس ایک میدان کے شاہ سوار ہیں؟
(A) نعت گوئی (B) طنز و مزاح
(C) نظم (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

81- حیات سعدی، یادگار غالب، حیات جاوید، یہ کس کی لکھی ہوئی کتب ہیں؟
(A) انتظار حسین
(B) مولانا الطاف حسین حالی
(C) علامہ راشد الخیری
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

82- "ذکر اقبال" کے مصنف کون ہیں؟
(A) مولانا عبدالمجید سالک (B) جاوید اقبال
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

83- "ابن الوقت" کس نے تحریر کیا؟
(A) انتظار حسین (B) علامہ راشد الخیری
(C) ڈپٹی نذیر احمد (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

84- مشتاق احمد یوسفی، کرنل محمد خان اور شفیق الرحمن میں قدر مشترک کیا ہے؟
(A) نظم (B) طنز و مزاح
(C) نعت گوئی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

85- مولانا ظفر علی خان، مولانا حالی اور محسن کاکوروی کس صنف ادب میں مشہور ہوئے؟
(A) سفرنامہ (B) نعت
(C) نظم (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

86- امیر مینائی اور ماہر القادری کا نام صنف نظم کے حوالے سے کہاں آتا ہے؟
(A) نعت گوئی (B) سفرنامہ
(C) نظم (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

87- مکتوب نگاری میں اہم ترین نام کس کا ہے؟
(A) انتظار حسین (B) سر سید احمد خان
(C) مرزا غالب کا (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

88- بیگم اختر ریاض الدین اور ابن انشاء میں کون سی چیز مشترک ہے؟
(A) ناول نگاری (B) تنقید نگاری
(C) نظم (D) سفرنامہ

89- یوسف خان کمبل پوش نے کونسا سفرنامہ تحریر کیا؟
(A) عجائبات فرنگ (B) جہاں دراز
(C) دل دریا (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

90- "گل رعنا، شعر الہند اور شعر العجم" ان کا تعلق اصناف نثر کی کس قسم سے ہے؟

(A)نظم (B)تنقید نگاری
(C)سفرنامہ (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-91 "جہان دانش" کے مصنف کون ہیں؟
(A)احسان دانش (B)
(C)انتظار حسین (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-92 "کالا پانی" کس کی خودنوشت ہے؟
(A)مولانا محمد جعفر تھانیسری (B)علامہ راشدالخیری
(C)انتظار حسین (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-93 "یادوں کی برات، شہاب نامہ اور میرا افسانہ" ان کا تعلق اردو ادب کی کس صنف نثر سے ہے؟
(A)تنقید نگاری (B)خودنوشت
(C)سفرنامہ (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-94 مولانا حسرت موہانی نے کونسی خودنوشت تحریر کی؟
(A)قید فرنگ (B)چاک پردہ
(C)یادوں کی برات (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-95 نواب وقار الملک، نواب محسن الملک اور مولوی ذکاءاللہ میں کیا قدر مشترک ہے؟
(A)نظم (B)سفرنامہ
(C)مضمون نگاری (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-96 "گڈریا" کے خالق کا نام بتائیں؟
(A)اشفاق احمد (B)علامہ راشدالخیری
(C)انتظار حسین (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-97 "چند ہم عصر" کس کی تحریر ہے؟
(A)انتظار حسین (B)علامہ راشدالخیری
(C)مولوی عبدالحق (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-98 "لہو اور قالین"، "فصیل شب" ڈرامے کس نے تحریر کئے؟
(A)انتظار حسین (B)مرزا ادیب
(C)عبدالحلیم شرر (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-99 "رستم سہراب، کالی بلا، اور سفید خون" ان کا تعلق اردو ادب کی کس صنف سے ہے؟
(A)سفرنامہ (B)ڈرامہ نگاری
(C)نظم (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-100 "کلیم، سلیم اور مال اندیش" کس شخصیت کے ناولوں کے اہم کردار ہیں؟
(A)ڈپٹی نذیر احمد (B)علامہ راشدالخیری
(C)انتظار حسین (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-101 "فسانہ مبتلا" کس کا مشہور ناول ہے؟
(A)ڈپٹی نذیر احمد (B)علامہ راشدالخیری
(C)انتظار حسین (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-102 بات کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا، کون سی صنعت ہوگی؟
(A)صنعت تجنیس (B)صنعت لف ونشر
(C)صنعت مبالغہ (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

-103 لاہور کا جغرافیہ کس ادیب کا مشہور مضمون ہے؟
(A)احمد شاہ پطرس بخاری (B)علامہ راشدالخیری
(C)انتظار حسین (D)ان میں سے کوئی بھی نہیں

104. ریختہ میں سب سے پہلا دیوان کس نے مرتب کیا؟
(A)امیر خسرو (B)سعد سلمان
(C)ولی دکنی (D)بھگت کبیر

105. اردو کی پہلی نثری داستان کون سی ہے؟
(A)قصہ چار درویش (B)باغ و بہار
(C)توتا کہانی (D)سب رس

106. محمد حسین آزاد نے آب حیات میں کس کو "اردو کا باوا آدم" قرار دیا تھا؟
(A)خسرو کو (B)ولی دکنی کو
(C)بابا گورونانک کو (D)غواصی کو

107. کس شاعر کو اردو کا پہلا باقاعدہ غزل گو شاعر مانا گیا ہے؟
(A)خسرو (B)شاہ حاتم
(C)ولی (D)میر

108. اقبال کا پہلا اردو مجموعہ کلام کون سا ہے؟
(A)بال جبریل (B)پیام مشرق

(C) بانگ درا (D) ضرب کلیم

109. اردو کے پہلے باقاعدہ افسانہ نگار کون تھے؟
(A) پریم چند (B) حامد علی
(C) آزاد نظم (D) اعظم کریوی

110. لفظ "اردو" کا لغوی معنی کیا ہیں۔
(A) زبان (B) ادب
(C) لشکر (D) مقامی بولی

111. اُردو کس زبان کا لفظ ہے۔
(A) ہندی (B) فارسی
(C) عربی (D) ترکی

112. "راجہ گدھ" کس نے لکھا۔
(A) پروین شاکر (B) عبداللہ حسین
(C) اشفاق احمد (D) بانو قدسیہ

113. اردو (ہندی) کو سب سے پہلے کہاں کے شاہی دفتروں میں رائج کیا گیا؟
(A) دہلی (B) دکن
(C) لکھنؤ (D) کلکتہ

114. قرآن پاک کا اردو میں پہلا بامحاورہ ترجمہ کس نے کیا؟
(A) شاہ رفیع الدین (B) شاہ اسمٰعیل
(C) شاہ عبدالقادرؒ (D) محمود احسن

115- مصور غم اور طبقہ نسواں کا محسن کن کو کہا جاتا ہے؟
(A) علامہ راشد الخیری (B) ڈپٹی نذیر احمد
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

116- مزاحیہ کردار "خوجی" کن کا ہے؟
(A) علامہ راشد الخیری (B) سرشار
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

117- مرزا طاہر دار بیگ اور مرزا زبردست بیگ، کن کے ناولوں کے کردار ہیں؟
(A) انتظار حسین (B) سرشار
(C) ڈپٹی نذیر احمد (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

118. "مخزن" کس نے جاری کیا؟
(A) علامہ اقبالؒ (B) شیخ عبدالقادرؒ
(C) ابوالکلام آزاد (D) پطرس

119. مزاحیہ شاعری کا امام کس کو قرار دیا گیا ہے؟
(A) نظیر اکبر آبادی (B) اکبر الہ آبادی
(C) ضمیر جعفری (D) ثاقب زیروی

120. ہندوستان کے کس ادیب کو ادب کا نوبل انعام دیا گیا؟
(A) رتن ناتھ سرشار (B) رابندر ناتھ ٹیگور
(C) مولانا الطاف حسین حالی (D) کرشن چندر

121. "کپاس کا پھول" کس ادیب کے افسانوں کا مجموعہ ہے؟
(A) اشفاق احمد (B) انتظار حسین
(C) احمد ندیم قاسمی (D) ان میں سے کوئی نہیں

122. علی پور کا ایلی کس کا ناول ہے؟
(A) اشفاق احمد (B) ممتاز مفتی
(C) احمد ندیم قاسمی (D) شوکت صدیقی

123. "خوشبو" "انکار" کس کی شاعری کی کتب ہیں؟
(A) نوشی گیلانی (B) پروین شاکر
(C) ن۔م۔راشد (D) احمد ندیم قاسمی

124. چاکلن کے مصنف کا نام کیا ہے؟
(A) ابن انشاء (B) امتیاز علی تاج
(C) چراغ حسن حسرت (D) پطرس بخاری

125. مشہور نظم "آدمی نامہ" کس شاعر کی تخلیق ہے؟
(A) نظیر اکبر آبادی (B) اکبر الہ آبادی
(C) حفیظ جالندھری (D) محسن کاکوروی

126. ماہنامہ مخزن کہاں سے جاری ہوا؟
(A) لاہور (B) لکھنؤ
(C) دہلی (D) کلکتہ

127. اخبار کامریڈ کس نے جاری کیا؟
(A) مولانا ظفر علی خاں (B) مولانا محمد علی جوہر
(C) مولانا ابوالکلام (D) مولانا حالی

128۔ ''شیخ'' کس بات کی علامت ہے؟
(A) نیک اور شریف آدمی کی (B) ظاہر و باطن میں تضاد کی
(C) امن و امان کی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

129۔ ''دست صبا'' کے خالق کون ہیں؟
(A) فیض احمد فیض (B) علامہ راشد الخیری
(C) مولانا حالی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

130۔ ہری سنگھ نے اردو نظم کے حوالے سے کونسی کتاب لکھی؟
(A) تیسری دنیا کے چاند (B) بزم عشرت
(C) آرائش محفل (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

131۔ مسعود حسن، محمد عاشق اور ماجد علی ماجد کا تعلق اردو ادب کی کس صنف سے ہے؟
(A) نظم (B) ناول
(C) افسانہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

132۔ ''تیسری دنیا کے چاند'' کن کا تحریر کردہ افسانہ ہے؟
(A) مولانا حالی (B) یوسف چوہدری
(C) علامہ راشد الخیری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

133۔ وقار عظیم کی کسی مشہور کتاب کا نام بتائیں؟
(A) تیسری دنیا کے چاند
(B) شہر افسوس
(C) داستان سے افسانے تک
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

134. اردو میں جدید نثر کا بانی کسے کہا جاتا ہے؟
(A) غالب (B) سرسید احمد خاں
(C) مولانا آزاد (D) مولانا حالی

135. اردو میں سوانح نگاری کا آغاز کس نے کیا؟
(A) ڈپٹی نذیر احمد
(B) مولانا الطاف حسین حالی
(C) سرسید احمد خاں
(D) مولانا آزاد

136. اردو میں انشائیہ نگاری کا آغاز کس نے کیا؟
(A) ڈپٹی نذیر احمد (B) سرسید احمد خاں
(C) غالب (D) فیض احمد فیض

137. اردو ڈرامے کا شیکسپیئر کسے کہا جاتا ہے؟
(A) آغا حشر کاشمیری (B) احمد ندیم قاسمی
(C) فیض احمد فیض (D) امجد اسلام امجد

138۔ ''شہر افسوس'' کس کا افسانہ ہے؟
(A) انتظار حسین (B) مولانا حالی
(C) علامہ راشد الخیری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

139. مطلع کسے کہتے ہیں؟
(A) قصیدہ کا پہلا شعر (ہم قافیہ)
(B) غزل کا پہلا ہم قافیہ شعر
(C) دونوں B,A
(D) بند

140. ''بیت الغزل'' کسے کہتے ہیں؟
(A) غزل کا بہترین شعر (B) قصیدہ کا پہلا شعر
(C) غزل کا پہلا شعر (D) غزل کا دوسرا شعر

141. حسن مطلع کسے کہتے ہیں؟
(A) مطلع کے بعد والا شعر (B) قصیدہ کا پہلا شعر
(C) غزل کا پہلا شعر (D) غزل کا خوبصورت شعر

142. مقطع کسے کہتے ہیں؟
(A) آخری شعر کو
(B) آخری شعر جس میں شاعر اپنا تخلص استعمال کرے
(C) قطعہ کا ایک شعر
(D) قطعہ کا آخری شعر

143۔ آرائش محفل کس کی تحریر ہے۔
(A) امیر خسرو (B) حیدر بخش حیدری
(C) رجب علی بیگ سرور (D) میر امن

144۔ روزنامہ جنگ کے بانی کا نام کیا ہے؟
(A) میر جاوید الرحمن (B) میر خلیل الرحمان
(C) میر شکیل الرحمان (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

145- مشہور مثنوی سحر البیان کا خالق کون ہے؟
(A) میر حسن (B) میر تقی میر
(C) ابراہیم ذوق (D) میر درد

146 مجد الدولہ کس شاعر کا خطاب تھا؟
(A) ابراہیم ذوق (B) میر
(C) غالب (D) بہادر شاہ ظفر

147- تصوف کا سرخیل کس اردو کے شاعر کو کہا جاتا ہے؟
(A) خواجہ میر درد (B) میر تقی میر
(C) ابراہیم ذوق (D) اکبر الہ آبادی

148- خاقانی ہند کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟
(A) علامہ اقبال (B) غالب
(C) ابراہیم ذوق (D) میر تقی میر

149- "لسان العصر" کس شاعر کا خطاب ہے؟
(A) فیض احمد فیض (B) احمد ندیم قاسمی
(C) اکبر الہ آبادی (D) نظیر اکبر آبادی

150. اردو زبان کے پہلے نثر نگار کون ہیں۔
(A) امیر خسرو (B) ملا وجہی
(C) گیسو دراز بندہ نواز (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

151. اردو کی پہلی مثنوی کون سی ہے؟
(A) جان عشق (B) عشق عفت
(C) خواب خیال (D) کدم راؤ پدم راؤ

152- اردو کا والٹر اسکاٹ کسے کہا جاتا ہے؟
(A) مولانا عبدالحلیم شرر (B) خواجہ حسن نظامی
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

153- اردو کی پہلی شاعرہ کا نام بتائیں؟
(A) امراؤ جان (B) ماہ لقا چندا
(C) نوشی گیلانی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

154- "شام اودھ" "ملک العزیز ورجینا اور فلورا فلورنڈا" کس کے ناول ہیں؟
(A) مولانا محمد علی جوہر (B) مولانا عبدالحلیم شرر
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

155- "ہمدرد" کے ایڈیٹر کون تھے؟
(A) مولانا محمد علی جوہر (B) علامہ راشد الخیری
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

156- "جنت سے آنسو" کس کا تحریر کردہ ناول ہے؟
(A) ممتاز مفتی (B) ماہ لقا چندا
(C) خواجہ حسن نظامی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

157- "فسانہ آزاد" کس کا ناول ہے؟
(A) پنڈت رتن ناتھ سرشار (B) علامہ راشد الخیری
(C) ممتاز مفتی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

158- مرزا ہادی رسوا کا کونسا ناول ہے؟
(A) امراؤ جان ادا (B) خیالستان
(C) فسانہ آزاد (D) علی پور کا ایلی

159- اردو ناولوں کا "گرنتھ صاحب" کسے کہتے ہیں؟
(A) علی پور کا ایلی (ممتاز مفتی)
(B) فسانہ آزاد
(C) خیالستان
(D) امراؤ جان ادا

160- سید سجاد حیدر یلدرم کے افسانوں کا مجموعہ کس نام سے مشہور ہوا؟
(A) امراؤ جان ادا (B) علی پور کا ایلی
(C) خیالستان (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

161- "پریم چند اور راجندر سنگھ بیدی" کا تعلق کس اصناف نثر سے عیاں ہوتا ہے؟
(A) ڈرامہ (B) افسانہ
(C) نظم (D) ناول

162- "مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ" کس کا تحریر کردہ افسانہ ہے؟
(A) سید سجاد حیدر یلدرم (B) علامہ راشد الخیری
(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

163- قرۃ العین حیدر اور سید سجاد حیدر یلدرم کا آپس میں کیا تعلق ہے؟
(A) ماں بیٹے کا (B) بہن بھائی کا

(C) باپ بیٹی کا (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

164- احمد ندیم قاسمی، اشفاق احمد اور بانو قدسیہ کا تعلق کس صنف نثر سے ہے؟

(A) افسانہ (B) ناول

(C) ڈرامہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

165- "آغا حشر کاشمیری، سید امتیاز علی تاج اور امانت لکھنوی" کس صنف ادب کے ماہر تھے؟

(A) افسانہ (B) ناول

(C) ڈرامہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

166- "انڈین شیکسپیئر" کس کو کہا جاتا ہے؟

(A) انتظار حسین (B) آغا حشر کاشمیری

(C) علامہ راشد الخیری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

167- "لاڈلے نواب" کس کا کردار ہے؟

(A) ڈپٹی نذیر احمد (B) سجاد حیدر یلدرم

(C) انتظار حسین (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

168- "مدہوش، یہودی کی لڑکی، کالی بلا" مندرجہ بالا ڈرامے کس ادیب نے تحریر کیے؟

(A) انتظار حسین (B) سجاد حیدر یلدرم

(C) آغا حشر کاشمیری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

169- سید امتیاز علی تاج کے ڈراموں کی نمایاں خصوصیت کیا ہے؟

(A) خاکہ نگاری (B) یہ ریڈیائی ڈرامے ہیں

(C) (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

170- حکیم احمد شجاع اور مرزا ادیب کا تعلق کس اصناف نثر سے ہے؟

(A) ڈرامہ (B) خاکہ نگاری

(C) نظم (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

171- مولوی وحیدالدین سلیم کا کونسا خاکہ زیادہ مشہور ہوا؟

(A) یادوں کی برات (B) فسانۂ آزاد

(C) ایک وصیت کی تعمیل (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

172- ابتدائی خاکہ نگاروں میں کن کا نام آتا ہے؟

(A) انتظار حسین (B) مرزا فرحت اللہ بیگ

(C) علامہ راشد الخیری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

173- "مردم دیدہ" کن کا خاکہ ہے؟

(A) انتظار حسین (B) سجاد حیدر یلدرم

(C) مولانا چراغ حسن حسرت

(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

174- "چند ہم عصر" - "آنکھیں ترسیاں ہیں" اور "دے صورتیں الٰہی" درج ذیل اردو کی کس اصناف نثر سے تعلق رکھتی ہیں؟

(A) نظم (B) خاکہ نگاری

(C) ڈرامہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

175- "جناب" کن کا خاکہ ہے؟

(A) رئیس احمد جعفری (B) انتظار حسین

(C) محمد طفیل (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

176- "دیدہ شنید" اور "مکرم، محترم آپ" کن کے مشہور خاکے ہیں؟

(A) انتظار حسین (B) رئیس احمد جعفری

(C) علامہ راشد الخیری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

177- "معاصرین" (چار جلدیں) کن کا خاکہ ہے؟

(A) رئیس احمد جعفری (B) انتظار حسین

(C) رام لعل (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

178- مولوی چراغ علی، مولوی سمیع اللہ اور مولوی ذکاء اللہ۔ ان ادیبوں کا تعلق کس صنف نثر سے ہے؟

(A) ناول (B) مضمون نگاری

(C) سفرنامہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

179- انشائیے میں کن دو ادیبوں کا نام زیادہ نمایاں ہے؟

(A) علامہ راشد الخیری

(B) مشکور حسین یاد اور ڈاکٹر وزیر آغا

(C) عبداللہ حسین (D) حکیم احمد شجاع

180- مولانا عبدالحلیم شرر، خواجہ حسن نظامی اور مرزا ہادی علی رسوا کا تعلق اردو کی اصناف نثر میں سے کس سے ہے؟

(A) نظم (B) سفرنامہ

(C) ناول (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

181- "الماموں" کس کی مشہور کتاب ہے؟

(A) انتظار حسین (B) علامہ راشد الخیری

(C) شبلی نعمانی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

182- "توبۃ النصوح" کس کا ناول ہے؟

(A) انتظار حسین (B) علامہ راشد الخیری

(C) ڈپٹی نذیر احمد (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

183. اردو نثر کی پہلی کتاب کون سی ہے؟

(A) سب رس (B) باغ و بہار

(C) خواب خیال (D) فسانۂ عجائب

184. سب رس کس نے لکھی ہے؟

(A) داغ دہلوی (B) ملا وجہی

(C) میر امن (D) میر حسن

185. اردو زبان میں قصیدے کی ابتداء کس نے کی؟

(A) غالب (B) ذوق

(C) محمد رفیع سودا (D) میر تقی میر

186. اردو کے پہلے مضمون نگار کون ہیں؟

(A) مولانا حالی (B) مولانا آزاد

(C) سرسید احمد خاں (D) ڈپٹی نذیر احمد

187. اردو ادب کے پہلے سفرنامہ نگار کون ہیں؟

(A) سرسید احمد خاں (B) غالب

(C) یوسف کمبل پوش (D) حالی

188. اردو ادب میں خطوط نگاری کا باقاعدہ آغاز کس نے کیا؟

(A) مولانا حالی (B) سرسید احمد خان

(C) غالب (D) ذوق

189. اردو ادب کے پہلے خاکہ نگار کون ہیں؟

(A) سرسید احمد (B) انشاء جی

(C) فرحت اللہ بیگ (D) نذیر احمد

190. اردو شاعری میں مزاح نگاری کس شاعر کا طرۂ امتیاز ہے؟

(A) مولانا حالی (B) ابراہیم ذوق

(C) اکبر الہ آبادی (D) نظیر اکبر آبادی

191. ملی اور قومی شاعری کے بانی کسے کہا جاتا ہے "الٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا" کس شاعر کا مصرع ہے؟

(A) مولانا الطاف حسین حالی (B) غالب

(C) ذوق (D) اختر جعفری

192. "الٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا" کس شاعر کا مصرع ہے؟

(A) مولانا الطاف حالی (B) غالب

(C) ذوق (D) اختر جعفری

# جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. (D) | 2. (D) | 3. (A) | 4. (D) | 5. (B) | 6. (A) | 7. (B) | 8. (C) |
| 9. (B) | 10.(A) | 11. (A) | 12. (D) | 13. (C) | 14. (A) | 15. (C) | 16.(A) |
| 17. (B) | 18.(C) | 19. (B) | 20. (C) | 21. (B) | 22. (B) | 23. (A) | 24.(B) |
| 25. (B) | 26.(A) | 27. (C) | 28. (D) | 29. (A) | 30. (C) | 31. (A) | 32.(C) |
| 33. (A) | 34.(B) | 35. (B) | 36. (D) | 37. (A) | 38. (D) | 39. (C) | 40.(A) |
| 41. (A) | 42.(B) | 43. (A) | 44. (B) | 45. (C) | 46. (A) | 47. (A) | 48.(A) |

# جوابات

| 49.(A) | 50.(B) | 51.(C) | 52.(A) | 53.(B) | 54.(A) | 55.(A) | 56.(A) |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 57.(C) | 58.(A) | 59.(B) | 60.(B) | 61.(A) | 62.(A) | 63.(B) | 64.(A) |
| 65.(C) | 66.(A) | 67.(C) | 68.(C) | 69.(A) | 70.(C) | 71.(A) | 72.(A) |
| 73.(A) | 74.(A) | 75.(B) | 76.(A) | 77.(A) | 78.(B) | 79.(C) | 80.(B) |
| 81.(B) | 82.(A) | 83.(C) | 84.(B) | 85.(B) | 86.(A) | 87.(C) | 88.(D) |
| 89.(A) | 90.(B) | 91.(A) | 92.(A) | 93.(B) | 94.(A) | 95.(C) | 96.(A) |
| 97.(C) | 98.(B) | 99.(B) | 100.(A) | 101.(A) | 102.(C) | 103.(A) | |
| 104.(B) | 105.(D) | 106.(B) | 107.(C) | 108.(C) | 109.(A) | 110.(C) | |
| 111.(D) | 112.(D) | 113.(B) | 114.(C) | 115.(A) | 116.(B) | 117.(C) | |
| 118.(B) | 119.(B) | 120.(B) | 121.(C) | 122.(B) | 123.(B) | 124.(B) | |
| 125.(A) | 126.(A) | 127.(B) | 128.(B) | 129.(A) | 130.(B) | 131.(A) | |
| 132.(B) | 133.(C) | 134.(A) | 135.(B) | 136.(B) | 137.(A) | 138.(A) | |
| 139.(C) | 140.(C) | 141.(A) | 142.(B) | 143.(B) | 144.(B) | 145.(A) | |
| 146.(C) | 147.(A) | 148.(C) | 149.(C) | 150.(C) | 151.(D) | 152.(C) | |
| 153.(B) | 154.(B) | 155.(A) | 156.(C) | 157.(A) | 158.(A) | 159.(C) | |
| 160.(B) | 161.(D) | 162.(B) | 163.(B) | 164.(C) | 165.(D) | 166.(D) | |
| 167.(A) | 168.(B) | 169.(C) | 170.(B) | 171.(B) | 172.(C) | 173.(D) | |
| 174.(C) | 175.(D) | 176.(D) | 177.(A) | 178.(B) | 179.(C) | 180.(B) | |
| 181.(B) | 182.(C) | 183.(D) | 184.(C) | 185.(D) | 186.(D) | 187.(A) | |
| 188.(B) | 189.(C) | 190.(B) | 191.(A) | 192.(B) | | | |

## اصناف ادب (نثر)

1- داستان: داستان قصہ نگاری کی سب سے قدیم صنف ہے۔ اس سے مراد ایک ایسا طویل قصہ ہے جس کی فضا طلسماتی اور جس کے کردار مافوق الفطرت عناصر ہوتے ہیں۔ اس میں تخیل کا بے جا استعمال ہوتا ہے۔ اردو میں داستان نگاری کا آغاز ایک تمثیلی قصے "سب رس" سے ہوا ہے جسے وجہی نے تحریر کیا۔

2- ناول: ناول اطالوی زبان کا لفظ ہے جس کے لغوی معنی انوکھا قرار دیئے ہیں۔ اطالوی زبان کا یہ لفظ ایسے قصوں کے لئے انگریزی زبان میں استعمال ہونے لگا جس میں زندگی کے انوکھے واقعات یا چونکا دینے والے واقعات بیان ہوتے ہیں۔

3- افسانہ: افسانہ کے معانی مختصر کہانی کے ہیں۔ یہ ناول اور داستان کی نوعیت سے تعلق رکھتا ہے لیکن جہاں ناول ایک پورے جہان کو اپنے اندر سمو لیتا ہے وہیں افسانہ اس جہاں خوشنما کی صرف ایک جھلک انسانی زندگی کا پہلو یا معاشرتی، معاشی، سیاسی مسائل کا صرف ایک رخ پیش کرتا ہے۔ پریم چند اردو کے پہلے باقاعدہ افسانہ نگار ہیں

4- ڈرامہ: ڈرامہ کا لفظ ڈراؤ سے مشتق ہے جس کے معنی کر کے دکھانا ہے۔ ادبی اصطلاح میں اس سے مراد ایسی کہانی ہے جسے کرداروں کی مدد سے سٹیج پر پیش کیا جائے۔ ڈرامہ تمام افسانوی ادب میں موثر ترین صنف ہے کیونکہ اس صنف میں یہ قوت موجود ہے کہ سامعین پر براہ راست اثر انداز ہوتا ہے۔ ڈرامہ کی 9 قسمیں ہوتی ہیں۔ اردو ادب میں امانت لکھنوی کے "اندر سبھا" سے ڈرامہ نگاری کا آغاز ہوا۔

5- خاکہ نگاری: خاکہ نگاری کا فن بڑا نازک ہے کیونکہ یہ ذاتی نوعیت کی تحریر ہے۔ جسے عام لوگ بھی پڑھتے ہیں۔ کسی شخصیت کی عکاسی اس طرح کرنا کہ اس کے خدوخال سمیت اس کی سیرت کی تصویر بھی آنکھوں کے سامنے پھر جائے خاکہ نگاری کا کمال ہے۔

6- آپ بیتی: خود نوشت سوانح عمری میں کوئی مشہور ادیب، فوجی، سپہ سالار، فاتح، شاعر، سربراہ مملکت، سیاستدان یا دینی رہنما اپنی زندگی کے تجربات بیان کرتا ہے۔ اس طرح وہ اپنی ہمعصری، ادبی، علمی، سیاسی تحریکوں کی تاریخ بھی مرتب کرتا ہے۔ آپ بیتی کا فن بڑی نزاکت کا حامل ہے۔ آپ بیتی کا ابتدائی نمونہ ہمیں خطوط غالب میں ملتا ہے۔ خاص طور پر 1857ء کی جنگ آزادی کے بارے میں تاریخی مواد ہمیں ان خطوط ہی سے حاصل ہوتا ہے۔ فارسی میں لکھی گئی تزک بابری، تزک جہانگیری اور ہمایوں نامہ آپ بیتی ہی سے تعلق رکھتی ہیں۔

7- سوانح نگاری: سوانح نگاری کا فن آپ بیتی سے زیادہ قدیم ہے۔ سوانح نگار کسی مشہور ادبی و علمی، سیاسی، دینی شخصیت کی حیات قلم بند کرتا ہے۔ وہ صرف سیرت و کردار ہی نہیں بیان کرتا بلکہ اس کا سراپا بھی لکھتا ہے۔ اس طرح سوانح نگار خاکہ نگار کے فرائض بھی ادا کرتا ہے۔ حالی نے سوانح نگاری کو کان کنی سے تشبیہ دی ہے۔ سوانح نگاری کا باقاعدہ آغاز سر سید احمد خان کی علمی تحریک سے ہوا۔ حالی نے حیات سعدی، یادگار غالب اور حیات جاوید لکھ کر شہرت حاصل کی اور سوانح نویسی کے قواعد بھی تحریر کیے ہیں۔

8- سفر نامہ: اردو نثر کی اصناف میں سفر نامہ کی صنف نسبتاً نئی ہے۔ جب بھی کوئی ادیب کسی سفر کے لئے گھر سے نکلا ہے تو وہ اپنے سفر میں دوسرے لوگوں کو بھی شریک کرنے کے لئے سفر کیا حوال قلمبند کرتا ہے۔ سر سید احمد خان اپنے بیٹے محمود کے ساتھ انگلستان گئے تو واپسی پر اردو کا سفر نامہ تحریر کیا۔ اس کا نام "مسافران لندن" ہے۔ شبلی نعمانی نے اسی عہد میں سفر نامہ "روم و مصر و شام" تحریر کیا۔ سید سلیمان ندوی نے "سیر افغانستان" لکھا۔ ارشاد احمد حقانی نے "اشتراکی چین" مستنصر حسین تارڑ کا "نکلے تیری تلاش میں" اور "اندلس میں اجنبی" خوبصورت سفر نامے ہیں۔

9- رپورتاژ: رپورتاژ فرانسیسی زبان کے لفظ Reporlage کا ترجمہ ہے۔ رپورتاژ لکھنے والا کسی اہم واقعہ، سفر حوادث زمانہ کے مشاہدات، جنگی محاذ کی روداد اس طرح ضبط تحریر میں لاتا ہے کہ اس کا اپنا نقطہ نظر بھی اس میں شامل ہو جاتا ہے۔ یہ صنف جدید ادب کی پیداوار ہے۔ بیسوی صدی میں اس کا آغاز ہوا۔ مثلاً ظفر پیامی کا "الف لیلیٰ کے دیس میں" عظیم انصاری کا "پاکستان میں چند روز" خواجہ احمد عباس کا "سرخ زمین" اور ممتاز مفتی کا حج کا رپورتاژ "لبیک" اس صنف میں بہت عمدہ اضافہ ہے۔

10- انشائیہ: انشائیہ ایک ایسی صنف ادب ہے جس میں مصنف کی ذات

کو اس صنف میں مرکزیت حاصل ہوتی ہے۔ مصنف اپنی ذات کے حوالے سے شگفتہ اسلوب سے اشیاء کے بارے میں اپنا فلسفیانہ تفکر واضح کرتا جاتا ہے۔ اس میں ایک طرف افسانے کی لطافت موجود ہوتی ہے تو دوسری طرف تنقید کا فکری عنصر بھی موجود ہوتا ہے۔ یہ واحد صنف ادب ہے جس کا انداز غزل کا سا انحصار لئے ہوتا ہے۔ مصنف بات سے بات پیدا کرتا چلا جاتا ہے۔

## اصناف سخن

غزل: غزل کا لفظ غزال سے مشتق ہے۔ ہرنی اپنے پیچھے شکاری کتوں کو دیکھ کر جو درد گداز اور پرسوز آواز نکالتی ہے۔ وہ غزل ہے۔ ابن رشیق کہتا ہے۔ ''گفتگو کردن با زناں'' یعنی عورتوں سے باتیں کرنا غزل ہے یا عورتوں سے متعلق گفتگو کرنا۔ غزل کے ایک معانی چرخہ کاتنا کے ہیں۔ یعنی چرخہ کاتنے سے جو گھوں گھوں کی آواز پیدا ہوتی ہے اس موسیقی کو غزل کہتے ہیں۔ اصطلاحی معنی میں غزل سے مراد ایک ایسی صنف سخن ہے جس میں شاعر عشق و محبت کے جذبات بیان کرتا اور ہجر و وصال کے قصے قلمبند کرتا ہے۔

بیت یا شعر: غزل کے شعر کو بیت بھی کہتے ہیں۔ یہ دو مصرعوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ پہلے کو مصرعہ اولیٰ اور دوسرے کو مصرعہ ثانی کہتے ہیں۔

مطلع: غزل کے پہلے شعر کو مطلع کہتے ہیں۔ عموماً مطلع کے دونوں مصرع ہم قافیہ و ہم ردیف ہوتے ہیں۔ بعد کے اشعار میں صرف آخری مصرعہ ہم قافیہ و ہم ردیف رہ جاتا ہے۔

مقطع: غزل کے آخری مصرعے کو مقطع کہتے ہیں۔ اس میں شاعر اپنا تخلص استعمال کرتا ہے۔

قافیہ: ہم وزن اور ہم آواز الفاظ کو قافیہ کہتے ہیں۔ قافیہ ہر شعر میں بدلتا رہتا ہے۔ مثلاً

ہستی اپنی حباب کی سی ہے
یہ نمائش سراب کی سی ہے

یہاں حباب اور سراب قافیے ہیں۔

ردیف: غزل کے اشعار کے دوسرے مصرعوں میں جو الفاظ بار بار آتے ہیں، انہیں ردیف کہتے ہیں۔ یہ الفاظ یا حروف بالتکرار آتے ہیں۔

دیکھ تو دل کہ جاں سے اٹھتا ہے
یہ دھواں سا کہاں سے اٹھتا ہے

یہاں ''اٹھتا ہے'' ردیف ہے۔

بحر: ہر شعر کسی نہ کسی بحر میں کہا جاتا ہے۔ بحر ان مخصوص اوزان کو کہتے ہیں۔ علم عروض کے ماہر اور موجد خلیل بن احمد بصری نے پندرہ بحریں ایجاد کی تھیں۔

قصیدہ: قصیدہ کا لفظ قصد سے مشتق ہے جس کے معنی ارادہ کے ہیں۔ اصطلاحی معنی میں اس سے مراد ایسی نظم ہے جو کسی کی تعریف میں جان بوجھ کر لکھی جائے۔ قصیدہ کسی زندہ شخص کا تحریر کیا جاتا ہے یا کسی عظیم مذہبی شخصیت کا۔ قصیدہ میں شاعر کسی شخص کی تعریف کرتا ہے اور پھر اس سے انعام کا طلب گار ہوتا ہے۔ ذوق کے قصائد سب سے عمدہ ہیں۔

مرثیہ: مرثیہ کا لفظ مرنا سے مشتق ہے جس کے معنی مرنے والے کا ذکر خیر ہے۔ اصطلاح میں اس سے مراد کسی عزیز دوست، مذہبی یا سیاسی شخصیت کے مرنے پر نظم میں اپنے غم کا بیان ہے۔ اس کی تین اقسام ہیں:

رسمی مرثیہ
شخصی مرثیہ۔
مذہبی مرثیہ۔

مثنوی: مثنوی کا لفظ مثنیٰ سے ہے جس کے معنی دو ہیں۔ اصطلاح میں اس سے مراد ایسی صنف سخن ہے جس میں دو دو مصرعے ہم قافیہ اور ہم ردیف ہوتے ہیں۔ مثنوی فارسی سے اردو زبان میں آئی۔ فارسی میں فردوسی اور مولانا روم نے معرکۃ آلارا مثنویاں لکھیں۔ اس کے ہر شعر میں قافیہ اور ردیف بدل جاتے ہیں۔

قطعہ: قطعہ کے لغوی معانی ٹکڑے کے ہیں۔ اصطلاحی معنی میں اس سے مراد ایک ایسی صنف سخن ہے جو غزل میں مسلسل مضمون بیان کرنے کے لئے لایا جائے۔ قطعہ نگاری کا آغاز غالباً سعدی سے ہوتا ہے۔ اکبر الہ آبادی کے قطعات بہت پسند کئے گئے ہیں۔

رباعی: رباعی عربی زبان کے لفظ ربع سے مشتق ہے جس کے لغوی معنی چار کے ہیں۔ اصطلاحی معانی میں اس سے مراد ایک ایسی صنف سخن ہے جو صرف چار مصرعوں پر مشتمل ہوتی ہے اسے ترانہ، دوبیتی اور چومصرعی کا نام بھی دیا گیا ہے۔ رباعی کے پہلے دو مصرعے اور آخری مصرعہ ایک ہی

ردیف قافیہ میں ہوتے ہیں۔ تیسرا مصرعہ ردیف قافیہ کے بغیر ہوتا ہے۔

مخمس: مخمس عربی زبان کا لفظ ہے۔ جس کے معنی پانچ ہیں۔ اصطلاحی معنی میں اس سے مراد ایک ایسی نظم ہے جس کا ہر بند پانچ مصرعوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ پہلے چار مصرعے ہم قافیہ و ہم ردیف ہوتے ہیں۔ پانچواں مصرعہ مخمس کے پہلے بند کے پانچویں مصرعہ کے ہم قافیہ و ہم ردیف ہوتا ہے۔

مسدس: مسدس عربی زبان کا لفظ ہے۔ جس کے معنی چھ کے ہیں۔ اصطلاح میں اس سے مراد ایسی صنف سخن ہے جس کے ہر بند میں چھ مصرعے ہوتے ہیں۔ عربی اور فارسی میں مسدس کی کوئی روایت نہیں ملتی۔ یہ خالصتاً اردو صنف سخن ہے۔ مسدس کے ہر بند کے پہلے چار مصرعے ہم قافیہ و ہم ردیف ہوتے ہیں جبکہ آخری دونوں مصرعے الگ ردیف قافیہ میں ہوتے ہیں۔

آزاد نظم: آزاد نظم انگریزی ادب سے اردو میں آئی ہے۔ آزاد نظم اس لئے کہتے ہیں کہ اس میں ردیف قافیہ یا کسی مخصوص بحر کے پابندی نہیں کی جاتی لیکن وزن کی پابندی لازمی ہے۔ اس نظم کو فروغ دینے والوں میں میراجی سرفہرست ہیں۔ ن۔ م راشد اور میراجی کا نام اس صنف میں اعلیٰ ہے۔

## اردو گرامر

تشبیہ: کسی ایک چیز کو کسی دوسری چیز کے مشابہ قرار دینا ہے جبکہ ان دونوں میں ایک یا ایک سے زائد صفات مشترک ہوں: مثلاً

پاکستانی فوجی شیروں کی طرح میدان جنگ میں کود پڑے۔

ارکان تشبیہ پانچ ہیں۔

مشبہ: مشبہ سے مراد وہ چیز ہے جس کو کسی دوسری چیز سے تشبیہ دی جائے۔ مثلاً

نازکی اس کے لب کی کیا کہیے
پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے

یہاں لب مشبہ ہے۔

مشبہ بہ: جس چیز سے تشبیہ دی جائے مثلاً اوپر کی مثال میں گلاب کی پنکھڑی مشبہ بہ ہے۔

وجہ شبہ: جن مشترکہ صفات کی بناء پر تشبیہ دی جائے۔ مثلاً

میر ان نیم باز آنکھوں میں
ساری مستی شراب کی سی ہے

شراب کی مستی وجہ شبہ ہے۔

غرض تشبیہ: جس غرض و غایت کی لئے تشبیہ دی جائے۔ مثلاً

کھا کھا کے اوس اور بھی سبزہ ہرا ہوا
تھا موتیوں سے دامن صحرا بھرا ہوا

یہاں اوس کے قطروں کی آب و تاب کی خوبصورتی بڑھانے کے لئے اسے موتی سے تشبیہ دی گئی ہے۔

حروف تشبیہ: جن حروف کی مدد سے تشبیہ دی جاتی ہے مثلاً جوں، مانند، طرح وغیرہ

استعارہ: استعارہ کے لغوی معنی مستعار یا ادھار لینا ہے۔ اس سے مراد یہ ہے کہ کسی ایک چیز کے لئے کسی دوسری چیز کی صفات اس طرح مستعار لینا کہ اس کے حقیقی اور مجازی مضمون میں تشبیہ کا تعلق پایا جائے۔ مثلاً پاکستانی شیروں کا سامنا ہوتے ہی بھارتی گیدڑ بھاگ نکلے۔

استعارہ کے درج ذیل ارکان ہیں:۔

1- مستعار لہ: وہ شخص یا چیز جس کے لئے کوئی صفت مستعار لی جائے۔ مثلاً

ایک روشن دماغ تھا نہ رہا
شہر میں اِک چراغ تھا نہ رہا

2- مستعار منہ: جس چیز یا شخص سے صفات مستعار لی جائیں۔ مثلاً

کس شیر کی آمد ہے کہ رن کانپ رہا ہے
رن ایک طرف چرخ کہن کانپ رہا ہے

3- وجہ جامع: جن مشترکہ صفات کی بنا پر کسی چیز کے لئے استعارہ استعمال کیا جاتا ہے۔

مجاز مرسل: کسی لفظ کو اگر حقیقی معنی کی بجائے مجازی معنی میں استعمال کیا جائے اور حقیقی اور مجازی معنی میں تشبیہ کے علاوہ کوئی اور تعلق ہو تو اسے مجاز مرسل کہتے ہیں۔ مثلاً "میرا ہاتھ صدر مملکت تک پہنچتا ہے"۔

کنایہ: کنایہ کے لغوی معنی پوشیدہ یا خفیہ بات کہنا۔ اس سے مراد یہ ہے کہ کوئی لفظ مجازی معنی میں اس طرح استعمال کیا جائے کہ اس سے حقیقی معنی بھی مراد لئے جا سکیں۔ مثلاً سفید پوش کہہ کر عزت دار مراد لینا۔

کنایہ کی اقسام:

1- کنایہ قریب: جس کنایہ کو سمجھنے کے لئے غور وفکر اور تدبر نہ کرنا پڑے۔ مثلاً گدھے کو گدھا۔

2- کنایہ بعید: وہ کنایہ جسے غور وفکر کر کے سمجھا جائے۔ مثلاً روٹی کا بازار سرد ہے۔

3- کنایہ تعریض: ایسی صفات کسی شخص یا شے کے بیان کرنا کہ اس سے صفت وہی مراد ہو۔

لفظ: مختلف حروف تہجی کو آپس میں ملانے سے لفظ بنتا ہے۔ الفاظ دو قسم کے ہوتے ہیں۔

i. کلمہ: مختلف حروف تہجی کو ملانے سے جو بامعنی لفظ بنتا ہے کلمہ کہلاتا ہے۔ جیسے کتاب، شہر وغیرہ

ii. مہمل: ایسے الفاظ جو بذات خود کوئی معنی نہیں دیتے مگر عام طور پر دوسرے الفاظ کے ساتھ ملا کر بولے جاتے ہیں۔ مثلاً کھانا وانا میں وانا، روٹی ووٹی میں ووٹی وغیرہ

کلمہ کی اقسام

1- اسم: وہ لفظ جو کسی شخص، چیز یا جگہ کا نام ظاہر کرے، اسم کہلاتا ہے۔ مثلاً حامد، مکہ، کتاب وغیرہ

2- فعل: وہ کلمہ ہے جس میں کسی کام کے کرنے، ہونے یا سہنے کا پتہ چلتا ہے اور اس میں زمانے کا تعین بھی ہوتا ہے۔ مثلاً کھاتا ہے، کھایا، کھائے گا۔

3- حرف: وہ کلمہ ہے جو خود تو کوئی معنی نہیں دیتا مگر دو اسموں کے درمیان یا اسم اور فعل کے درمیان ربط و تعلق پیدا کرنے کے کام آتا ہے۔ مثلاً حامد اور اسلم دونوں بھائی ہیں، اور حرف ہے۔

بناوٹ کے لحاظ سے اسم کی اقسام

1- اسم جامد: وہ اسم ہے جو نہ خود کسی سے بنے اور نہ اس سے دوسرے کلمات بن سکیں۔ مثلاً نماز، جسم وغیرہ

2- اسم مصدر: وہ اسم ہے جو کسی لفظ سے تو نہیں بنتا مگر اس سے بہت سے لفظ بنائے جا سکتے ہیں۔ مثلاً ہنسنا سے ہنستا ہے، ہنسے گا وغیرہ

3- اسم مشتق: وہ اسم ہے جو خود تو مصدر سے بنے مگر اس کا کوئی اور لفظ نہ بن سکے۔ مثلاً لکھنے والا، پڑھا ہوا۔

معنی کے لحاظ سے اسم کی اقسام:

1- اسم نکرہ: وہ اسم ہے جو کسی عام چیز، شخص یا جگہ کے نام کو ظاہر کرے۔ مثلاً شام، لڑکے، انسان، باغ وغیرہ

2- اسم معرفہ: وہ اسم ہے جو کسی خاص چیز، شخص یا جگہ کے نام کو ظاہر کرے۔ مثلاً پاکستان، علامہ اقبال وغیرہ

اسم نکرہ کی اقسام

1- اسم ذات: وہ نام جو ایک ہی قسم کی کئی چیزوں کے لئے بولا جائے۔ اسم ذات کہلاتا ہے۔ مثلاً اونٹ، ہاتھی، چاقو وغیرہ

2- اسم صفت: وہ اسم ہے جس سے کسی چیز کی اچھائی یا برائی ظاہر ہو۔ مثلاً سفید، نیک، سیاہ، بد وغیرہ

3- اسم مصدر: وہ اسم ہے جس میں کوئی نہ کوئی کام پایا جائے مگر اس میں زمانے کی قید نہ ہو۔ مثلاً دیکھنا، ہنسنا، کھانا وغیرہ

4- اسم استفہام: وہ اسم ہے جو کوئی بات پوچھنے کے لئے استعمال کئے جائیں۔ مثلاً کون، کیا وغیرہ

5- اسم معاوضہ: وہ اسم مشتق جو اجرت یا کسی خدمت کے معاوضے کے طور پر بولا جائے۔ مثلاً پکوائی، سلائی وغیرہ

6- اسم حالیہ: وہ اسم جو فعل فاعل اور مفعول کی حالت بیان کرے۔ مثلاً صغریٰ مسکراتی ہے۔ وہ ہنستا ہوا آ رہا تھا وغیرہ

7- اسم فاعل: وہ اسم جو کام کرنے والے کو ظاہر کرے۔ مثلاً لکھنے والا، دوڑنے والا، سینے والا۔

8- اسم مفعول: وہ اسم ہے جو اس چیز یا شخص کو ظاہر کرے جس پر کوئی کام واقع ہوا ہو۔ مثلاً لکھا ہوا، سویا ہوا وغیرہ

9- اسم کیفیت: وہ اسم ہے جو اثر یا کیفیت کو ظاہر کرے۔ مثلاً تھکاوٹ، جلن وغیرہ

اسم معرفہ کی اقسام: اس کی چار قسمیں ہیں:۔

1- اسم علم: وہ اسم جو کسی خاص چیز، مقام یا شخص کو دیا جائے۔ اس کی پانچ قسمیں ہیں:۔

i. خطاب: وہ اسم جو کسی خدمت کے صلے میں حکومت یا عوام کی طرف سے اعزاز و احترام اور قابلیت کے اعتراف کے طور پر دیا جاتا ہے مثلاً ستارہ جرأت، نشان حیدر وغیرہ

ii. تخلص: وہ مختصر نام جو شاعر اپنے اشعار میں استعمال کرتے ہیں مثلاً غالب، حالی

iii. لقب: وہ نام جو کسی خاص صفت کی وجہ سے مشہور ہو جائے مثلاً کلیم اللہ، سیف اللہ وغیرہ

iv. عرف: وہ نام جو پیار، حقارت یا کسی اور وجہ سے مشہور ہو جائے مثلاً معراج دین سے، اجو وغیرہ

v. کنیت: وہ نام جو بیٹا، بیٹی یا ماں باپ کے تعلق سے پکارا جائے۔ مثلاً ابوالقاسم، ابن مریم وغیرہ

2۔ اسم ضمیر: وہ کلمہ جو کسی اسم کی بجائے استعمال کیا جائے مثلاً حامد اچھا لڑکا ہے وہ ہمارے محلے میں رہتا ہے۔ اس کی پانچ قسمیں ہیں:۔

i. ضمیر شخصی: جو کسی شخص کے لئے بولا جائے۔ مثلاً میں، وہ، آپ وغیرہ

ii. ضمیر اشارہ: جس سے کسی اسم کی طرف اشارہ کیا جائے۔ مثلاً یہ، یہاں، وغیرہ

iii. ضمیر موصولہ: یہ کسی اسم کی حالت بیان کرتا ہے۔ مثلاً جو محنت کرتا ہے وہ پھل پائے گا وغیرہ

iv. ضمیر استفہامیہ: یہ سوال کرتے وقت استعمال کی جاتی ہے۔ مثلاً کون، کیا وغیرہ

v. ضمیر تاکیدی: یہ ضمیر شخصی کے ساتھ آ کر تاکید کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً تمہارا اپنا بھائی تمہیں مجرم سمجھتا ہے وغیرہ

3۔ اسم اشارہ: وہ اسم ہے جو کسی چیز کی طرف اشارہ کرتے وقت استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں:۔

i. اشارہ قریب: جس کسی نزدیک کے شخص یا چیز کی طرف اشارہ کیا جائے تو اس کے لئے یہ کا اسم استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً یہ لڑکا، یہ عمارت وغیرہ

ii. اشارہ بعید: جب دور کے شخص یا چیز کی طرف اشارہ کیا جائے تو وہ کا اسم بولا جاتا ہے۔ مثلاً وہ آدمی، وہ درخت وغیرہ

4۔ اسم موصول: وہ اسم جو خود تو کسی شخص یا چیز کا نام تو نہیں ہوتا مگر اس کی حالت کو بیان کرتا ہے۔ مثلاً جو محنت کرے گا پھل پائے گا وغیرہ

اسم فاعل کی اقسام: اس کی دو قسمیں ہیں:۔

1۔ اسم فاعل قیاسی: وہ اسم فاعل جو مقررہ قواعد کے مطابق بنے۔ مثلاً لکھنے والا، دیکھنے والا۔

2۔ اسم فاعل سماعی: وہ اسم فاعل جو کسی خاص قاعدے سے نہ بنے۔ مثلاً کھلاڑی، نکتہ باز وغیرہ

اسم فاعل اور فاعل میں فرق: اسم فاعل مشتق ہوتا ہے۔ مصدر سے بنتا ہے اور اس کام کو ظاہر کرتا ہے جو مصدر کے معنی میں پایا جائے مثلاً تعریف کرنے والا، شریک، تحسین وغیرہ

فاعل مشتق نہیں ہوتا، اسم جامد ہوتا ہے اور اپنی علیحدہ ذات رکھتا ہے۔ مثلاً اس نے خط بھیجا، اس فاعل ہے۔

اسم مفعول کی اقسام: اس کی دو قسمیں ہیں۔

1۔ اسم مفعول سماعی: جو کسی قاعدے سے نہ بنا ہو بلکہ اہل زبان سے سن کر استعمال میں لایا گیا ہو۔ مثلاً بیاہتا، تپیا، جیتی وغیرہ

2۔ اسم مفعول قیاسی: وہ اسم مفعول ہے جو مقررہ قواعد کے مطابق بنے۔ مثلاً سینا سے سیا ہوا وغیرہ

اسم صفت کی اقسام: اس کی پانچ اقسام ہیں:۔

1۔ صفت ذاتی: اسے صفت مشبہ اور صفت تفضیل بھی کہتے ہیں یہ وہ صفت ہے جو کسی شخص یا چیز کی ذات سے متعلق ہو۔ مثلاً گول زمین، روشن آفتاب وغیرہ۔ اس کے تین درجے ہیں:۔

i. تفضیل نفسی: صفت کا وہ درجہ جس میں صفت کسی کسی ذات میں ہو اور کسی دوسرے کے ساتھ مقابلہ نہ ہو۔ مثلاً حامد ذہین ہے۔

ii. تفضیل بعض: صفت کے اس درجے میں دو کے درمیان مقابلہ ہوتا ہے جیسے تنویر تبسم سے اچھی ہے وغیرہ

iii. تفضیل کل: صفت کا وہ درجہ جس میں ایک کا سب سے مقابلہ ہوتا ہے۔ مثلاً حامد لائق ترین لڑکا کلاس میں ہے۔

2۔ صفت نسبتی: وہ صفت جس سے کسی اسم کا دوسرے اسم سے تعلق یا نسبت ظاہر ہو مثلاً پاکستانی فوج وغیرہ

3۔ صفت عددی: وہ صفت جس سے کسی اسم کی تعداد ظاہر ہو۔ مثلاً چار لڑکے وغیرہ۔ اس کی دو قسمیں ہیں:۔

i. عدد معین: وہ صفت عددی جس سے کسی چیز کی صحیح تعداد معلوم ہو جائے۔ مثلاً دس گھوڑے وغیرہ

ii. عدد غیر معین: وہ صفت عددی جس سے کسی چیز کی صحیح تعداد معلوم نہ ہو سکے۔ مثلاً بے شمار درخت وغیرہ۔ اسی طرح کم۔

اعداد معین کی اقسام: اس کی پانچ قسمیں ہیں:۔

i. اعداد ذاتی: جو صرف تعداد کو ظاہر کرے۔ مثلاً چھ، سات، پانچ لاکھ

وغیرہ

II. اعداد ترتیبی: جن سے تعداد کے علاوہ ترتیب بھی ظاہر ہو۔ مثلاً پہلا، دوسرا، تیسرا وغیرہ

III. اعداد مضعفی: جن سے پتہ چلے کہ کوئی چیز کے گنا ہے۔ مثلاً دگنا، تگنا وغیرہ

IV. اعداد استغراقی: وہ اعداد جو اپنے معدود کے تمام پہلوؤں اور افراد پر حاوی ہوں مثلاً چاروں آم، پانچوں ممالک۔

V. اعداد کسری: جو کسی عدد کا حصہ ہوں۔ مثلاً آدھا، چوتھائی وغیرہ

4۔ صفت مقداری: وزن یا ناپ کے لئے استعمال ہونے والے اعداد "صفت مقداری" کہلاتے ہیں۔ مثلاً دو من چاول وغیرہ۔ اسکی بھی دو قسمیں ہیں:۔

I. مقدار معین: جب صحیح وزن اور ناپ معلوم ہو۔ مثلاً دو من، ایک چھٹانک وغیرہ

II. مقدار غیر معین: جب ناپ اور وزن کے بارے میں بالکل صحیح پتہ نہ ہو۔ مثلاً زیادہ روپیہ، اتنا کپڑا وغیرہ

5۔ صفت ضمیری: وہ ضمیر جو صفت کا کام دیتی ہیں، جیسے وہ، یہ، کون، وغیرہ

اسم ذات کی اقسام: اس کی تین قسمیں ہیں:۔

1۔ اسم تصغیر: جو کسی چیز کی چھوٹائی کو ظاہر کرے۔ مثلاً مشکیزہ، ڈبیہ، ڈھولک، پہاڑی وغیرہ

2۔ اسم تکبیر: جو کسی چیز کی بڑائی کو ظاہر کرے۔ مثلاً بنگلہ، پتھرو، پگڑ وغیرہ

3۔ اسم ظرف: وہ اسم جو جگہ اور وقت کو ظاہر کرے۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔

I. ظرف زماں: جب وقت اور زمانے کا اظہار ہو۔ مثلاً صبح، شام وغیرہ

II. ظرف مکاں: جب جگہ کا اظہار ہو۔ مثلاً ادھر، اُدھر، یہاں، وہاں، گھر، چڑیا گھر وغیرہ

تعداد کے لحاظ سے اسم کی اقسام: اس کی دو قسمیں ہیں:

1۔ واحد: جو صرف ایک شخص، چیز یا جگہ کے لئے بولا جائے۔ مثلاً لڑکا، گھوڑا وغیرہ

2۔ جمع: جو ایک سے زیادہ اشخاص، چیزوں یا جگہوں کو ظاہر کرے۔ مثلاً لڑکے، گھوڑے وغیرہ

جنس کے لحاظ سے اسم کی اقسام: اس کی دو قسمیں ہیں:۔

1۔ مذکر: وہ اسم جو نر کے لئے بولا جائے۔ مثلاً مرد، لڑکا، انسان وغیرہ

2۔ مونث: وہ اسم جو مادہ کے لئے بولا جائے۔ مثلاً لڑکی، عورت، زن، مادر وغیرہ

اردو زبان میں تذکیر و تانیث کی دو صورتیں ہیں۔

1۔ حقیقی تذکیر و تانیث: جاندار اشیاء مثلاً انسان یا جانور جو مونث مذکر ہوتے ہیں۔

2۔ غیر حقیقی تذکیر و تانیث: بے جان اشیاء کی تذکیر و تانیث غیر حقیقی کہلاتی ہے۔ مثلاً پگڑی، کرسی وغیرہ

فعل کی اقسام: اس کی دو قسمیں ہیں۔

1۔ فعل تام: جس میں کام کا واضح تصور موجود ہو۔ مثلاً وہ اٹھا، میں جاؤں گا وغیرہ

2۔ فعل ناقص: وہ فعل جو کسی پر اثر نہ ڈالے بلکہ کسی اثر کو ظاہر کرے۔ مثلاً وہ امیر بن گیا، وہ اچھا لگتا ہے وغیرہ

بلحاظ معنی فعل کی اقسام:

1۔ فعل لازم: وہ فعل جو صرف فاعل کو چاہے اور اسے مفعول کی ضرورت نہ ہو۔ مثلاً اختر دوڑا۔ بچہ بہت رویا وغیرہ

2۔ فعل متعدی: وہ فعل جسے فاعل کے علاوہ مفعول کی بھی ضرورت ہو۔ مثلاً انہوں نے ہسپتال بنایا وغیرہ

فاعل کے لحاظ سے فعل کی اقسام:

1۔ فعل معروف: وہ فعل ہے جس کا فاعل جملے میں مذکور ہو۔ مثلاً ہم پہاڑ پر گئے۔ حمیدہ نے اپنا کام شروع کیا وغیرہ

2۔ فعل مجہول: وہ فعل جس کا فاعل جملے میں مذکور نہ ہو۔ مثلاً خط لکھا جاتا ہے۔ شیر مارا گیا وغیرہ

زمانے کے لحاظ سے فعل کی اقسام:

1۔ فعل ماضی: وہ فعل جو گزرے ہوئے زمانے میں وقوع پذیر ہوا۔ مثلاً میں نے یہ کتاب پچاس روپے میں خریدی۔ وہ بازار گئے وغیرہ

2۔ فعل حال: وہ فعل جو موجودہ زمانے میں ہو رہا ہے۔ مثلاً اچھے بچے ہمیشہ سچ بولتے ہیں، وہ کتاب پڑھ رہا ہے وغیرہ

3۔ فعل مستقبل: وہ فعل جس کو آنے والے زمانہ میں وقوع پذیر ہونا ہے۔ مثلاً میں لاہور جاؤں گا۔ حامد ہمارے ساتھ جائے گا وغیرہ

39. جن پچاس تیر اندازوں کو آنحضورؐ نے غزوہ احد میں جبل الرماة پر متعین کیا تھا ان میں سے دس لوگوں کے علاوہ تمام لوگ اپنی جگہ چھوڑ گئے۔ ان دس افراد پر کس شخص نے سو سپاہیوں کے ساتھ حملہ کیا؟

(A) خالد بن ولید (B) عکرمہ بن ابوجہل
(C) وحشی بن حرب (D) حارث بن حرب

40. جنگ احد میں کس شخص نے اپنی موت کے وقت اسلام قبول کیا اور ایک بھی نماز ادا کیے بغیر شہادت کے رتبے سے سرفراز ہوئے؟

(A) حضرت عمیر بن حمزہؓ (B) حضرت حنظلہ بن ثابتؓ
(C) حضرت حنظلہ بن حارثؓ (D) حضرت حنظلہ بن عتبہؓ

41. حضرت مصعب بن عمیر آنحضورؐ سے مشابہت رکھتے تھے کس لڑائی میں حضرت مصعب بن عمیرؓ کی شہادت پر آنحضورؐ کے شہید ہونے کی افواہ فوج میں پھیل گئی تھی؟

(A) جنگ بدر (B) جنگ احد
(C) جنگ خندق (D) جنگ موتہ

42. جنگ احد میں آنحضورؐ کی شہادت کی خبر سن کر مسلمان فوج بکھر گئی ان حالات میں آپؐ کے گرد صرف 20 ساتھی رہ گئے ان میں سے زیادہ مشہور کون تھے؟

(A) حضرت ام عمارہ انصاریؓ (B) حضرت ابودجانہؓ
(C) حضرت سعد ابن وقاصؓ (D) تمام

43. کس جنگ میں آنحضورؐ کا ایک دانت مبارک یا تاریخ ابن اثیر اور صحیح بخاری کے مطابق دانت کا ایک حصہ ٹوٹ گیا اور آپؐ کے ہونٹ اور چہرہ مبارک بھی زخمی ہو گئے؟

(A) احد (B) خندق
(C) حنین (D) موتہ

44. اے خدا میری قوم کو بخش دے وہ نہیں جانتے کہ وہ کیا کر رہے ہیں آنحضورؐ نے یہ الفاظ کس موقع پر ادا کیے؟

(A) غزوہ بدر کے شروع ہونے پر (B) غزوہ احد کے شروع ہونے پر
(C) غزوہ خندق کے شروع ہونے پر (D) غزوہ موتہ کے شروع ہونے پر

45. غزوہ احد میں 30 مشرکین ہلاک ہوئے اس لڑائی میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

(A) 60 (B) 65
(C) 70 (D) 80

46. غزوہ احد کی شکست کی وجہ مال غنیمت تھا کس سورہ میں اللہ نے مال کی محبت سے منع فرمایا ہے؟

(A) آل عمران (B) الفلق
(C) البقرہ (D) التوبہ

47. غزوہ احد میں کتنی مسلمان عورتوں نے حصہ لیا؟

(A) 10 (B) 12
(C) 14 (D) 18

48. جنگ احد میں زخمیوں کو پانی کس نے پلایا؟

(A) حضرت ام سلیطؓ (B) حضرت عائشہؓ
(C) حضرت ام سلیمؓ (D) تمام

49. احد کا پہاڑ مدینہ سے تین میل دور شمال میں واقع ہے جنگ احد کب لڑی گئی؟

(A) 7 ربیع الاول 3 ہجری (B) 8 ربیع الاول 3 ہجری
(C) 9 ربیع الاول 3 ہجری (D) 10 ربیع الاول 3 ہجری

50. غزوہ بدر کا دوسرا نام کیا ہے؟

(A) فرقان (B) حمید
(C) رحمت (D) حکیم

51. جنگ احد میں کس نے حضرت حمزہؓ کی لاش کے اعضاء کاٹ کر ان کا جگر چبا لیا تھا؟

(A) ام حکیم (B) ہندہ
(C) بنت شیبہ (D) کوئی نہیں

52. جنگ بدر کے بعد اہل قریش کیلئے مسلمانوں نے صرف شام کا راستہ بند کیا تھا لیکن جنگ احد کے بعد مسلمانوں کا اثر مشرق میں نجد اور شمال میں دومۃ الجندل تک پھیل گیا۔ دومۃ الجندل کس کو کہتے ہیں۔(P.C.S. Executive 1999)

(A) قلعہ (B) کنواں

(C) پہاڑ (D) نخلستان اور تجارتی قافلوں کی قیام گاہ

53. خالد ابن سفیان ہزلی کے قتل کا بدلہ لینے کیلئے جنگ رجیع لڑی گئی۔ یہ واقعہ کب رونما ہوا؟

(A) 600 عیسوی (B) 615 عیسوی

(C) 625 عیسوی (D) 630 عیسوی

54. کون سے صحابی جنگ رجیع میں قیدی بنا کر جیل میں رکھے گئے یہاں تک کہ انہیں سولی پر چڑھا دیا گیا؟

(A) حضرت زید بن ثابتؓ (B) حضرت خبیبؓ

(C) حضرت حمزہؓ (D) حضرت عثمانؓ

55. بئر معونہ کی لڑائی میں تمام مسلمان شہید ہو گئے سوائے۔۔۔

(A) حضرت کعب بن زیدؓ کے جو کہ شدید زخمی ہوئے۔

(B) حضرت عمرو بن امیہ کے جن کو عامر ابن طفیل نے اپنا غلام بنالیا۔

(C) A اور B دونوں

(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

56. غزوہ بنونضیر کب واقع ہوا؟

(A) ☆ ربیع الاول 4 ہجری (B) ربیع الثانی 4 ہجری

(C) محرم 4 ہجری (D) صفر 4 ہجری

57. غزوہ بنونضیر میں یہودیوں کو شکست کے بعد مدینہ خالی کرنے کا حکم دیا گیا۔ یہ یہودی حیی بن اخطب (جس نے آنحضور کو پتھروں سے قتل کرنے کا منصوبہ بنایا تھا) کی قیادت میں مدینہ سے باہر آ گئے۔ ان میں سے کچھ یہودی شام منتقل ہو گئے۔ باقی یہودی کس علاقے میں آباد ہوئے؟

(A) مصر (B) خیبر

(C) عراق (D) حجاز

58. کس غزوہ میں مسلمانوں کو مال غنیمت کے طور پر بہت زیادہ زمین ملی اور اس زمین کو مہاجرین میں تقسیم کر دیا گیا جس سے مہاجرین کی حیثیت انصار کے برابر ہو گئی اور وہ خود مختار ہو گئے؟

(A) غزوہ سویق (B) غزوہ بنونضیر

(C) غزوہ احد (D) غزوہ بدر

59. کس غزوہ کے دوران شراب کو حرام قرار دینے کے خدائی احکامات نازل ہوئے؟

(A) غزوہ بنونضیر (B) غزوہ سویق

(C) غزوہ خندق (D) غزوہ موتہ

60. جنگ احد میں ابوسفیان نے عہد کیا کہ وہ مسلمانوں سے ایک سال بعد دوبارہ لڑائی کرے گا۔ غزوہ بدر ثانی (Minor) اسی وجہ سے لڑا گیا۔ یہ لڑائی کب ہوئی؟

(A) شعبان 4 ہجری (B) شعبان 5 ہجری

(C) شعبان 6 ہجری (D) شعبان 7 ہجری

61. غزوہ بدر ثانی (minor) میں ابوسفیان مکہ سے مدینہ روانہ ہوا لیکن سفر کے دو دن بعد یہ کہتے ہوئے واپس لوٹ گیا کہ یہ سال بارش نہ ہونے کی وجہ سے لڑائی کیلئے مناسب نہیں ہے ابوسفیان کے ساتھ 2000 سپاہی تھے۔ غزوہ بدر ثانی میں مسلمانوں کے کتنے سپاہی تھے؟

(A) 1000 (B) 1500

(C) 2000 (D) 1800

62. کس غزوہ نے مسلمانوں کی جنگ احد کی شکست کے تاثر کو ختم کر دیا تھا؟

(A) غزوہ خندق (B) غزوہ بدر ثانی

(C) غزوہ موتہ (D) غزوہ خیبر

63. غزوہ ذات الرقاع کے کچھ دنوں بعد آنحضورؐ دشمنوں سے لڑائی کیلئے کس مقام کی طرف روانہ ہوئے۔ یہ جگہ حجاز اور شام کے درمیان بحیرہ قلزم اور خلیج فارس کی راہ میں ایک نخلستان ہے اور یہ غزوہ اسی جگہ کے نام کی وجہ سے جانا جاتا ہے؟

(A) دومۃ الجندل (B) خیبر

(C) خندق (D) سویق

64. غزوہ دومۃ الجندل کب لڑا گیا؟

(A) 5 ہجری (B) 4 ہجری

(C) 5 ہجری (D) 3 ہجری

## جوابات

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| . | (C) | 2. | (C) | 3. | (A) | 4. | (D) | 5. | (B) | 6. | (D) | 7. | (C) | 8. | (C) |
| . | (A) | 10. | (A) | 11. | (C) | 12. | (A) | 13. | (A) | 14. | (A) | 15. | (C) | 16. | (C) |
| 7. | (A) | 18. | (D) | 19. | (A) | 20. | (C) | 21. | (A) | 22. | (A) | 23. | (A) | 24. | (C) |
| 5. | (A) | 26. | (A) | 27. | (A) | 28. | (A) | 29. | (A) | 30. | (A) | 31. | (C) | 32. | (B) |
| 3. | (B) | 34. | (A) | 35. | (A) | 36. | (A) | 37. | (A) | 38. | (A) | 39. | (A) | 40. | (B) |
| 1. | (B) | 42. | (D) | 43. | (A) | 44. | (B) | 45. | (C) | 46. | (A) | 47. | (C) | 48. | (D) |
| 9. | (A) | 50. | (A) | 51. | (B) | 52. | (D) | 53. | (C) | 54. | (B) | 55. | (C) | 56. | (A) |
| 7. | (B) | 58. | (B) | 59. | (A) | 60. | (A) | 61. | (B) | 62. | (B) | 63. | (A) | 64. | (A) |

# غزوہ خندق سے صلح حدیبیہ تک

1. 5 ہجری میں کونسا غزوہ پیش آیا؟

(A) غزوہ خیبر (B) غزوہ خندق
(C) غزوہ طائف (D) غزوہ موتہ

2. کس نے غزوہ خندق کے دوران تمام عرب قبائل کے ساتھ مل کر مدینہ پر حملہ کیا؟(P.C.S. Judicial 2002)

(A) بنو نضیر (B) بنو قینقاع
(C) بنو قریظہ (D) قریش

3. غزوہ خندق پانچ ہجری کو رونما ہوا۔ اس غزوہ کو غزوہ احزاب بھی کہا جاتا ہے۔ احزاب کا مطلب کیا ہے؟

(A) فوج (B) اتحادی
(C) دونوں (D) ان میں سے کوئی نہیں

4. غزوہ خندق میں کفار کی فوج کا سربراہ ابوسفیان تھا اس کی فوج کی تعداد کتنی تھی؟

(P.C.S.Judicial 2002)

(A) 7000 (B) 8000
(C) 9000 (D) 10,000

5. غزوہ خندق میں قریش کی فوج چار ہزار پیدل سپاہیوں 300 گھوڑوں اور 1500 اونٹوں پر مشتمل تھی۔ دوسرے قبائل نے بھی بہت بڑی فوج بھیجی جس کی وجہ سے قریش کی کل تعداد 10,000 ہوگئی۔ قریش کی فوج کا پرچم کس شخص کو دیا گیا۔ جس کا باپ وہی پرچم پکڑے جنگ احد میں مارا گیا تھا؟

(A) عثمان بن طلحہ (B) عمر بن طلحہ
(C) حذیفہ بن طلحہ (D) اسد بن طلحہ

6. غزوہ خندق میں مسلمانوں کی کل تعداد کتنی تھی؟

(A) 1000 (B) 2000
(C) 3000 (D) 4000

7. غزوہ خندق میں خندق کھودنے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

(A) حضرت سلمان فارسیؓ (B) حضرت اسداللہؓ
(C) حضرت عبیداللہؓ (D) حضرت عمرؓ

8. غزوہ خندق میں آنحضور کی فوج نے کس پہاڑی کے دامن میں پڑاؤ ڈالا؟

(A) سلع (B) احد
(C) عرفش (D) جبل

9. امر ابن عبدود کے قتل ہوتے ہی اس کے ساتھی میدان جنگ سے فرار ہوگئے کون سا شخص خندق پار کرتے ہوئے اپنے گھوڑے سمیت اس میں گر کر ہلاک ہوگیا؟

(A) ضرار ابن الخطاب (B) نوفل
(C) عبدود (D) ابن عبیدہ

10. آنحضور کی اس پھوپھی کا کیا نام تھا جو کہ جنگ خندق کے دوران حسان بن ثابتؓ کی حفاظت میں تھیں اور انہوں نے اس یہودی کو قتل کیا جو ان کے گھر کے ارد گرد منڈلا رہا تھا۔

(A) حضرت صفیہ بنت (B) حضرت زینب بنت عبدالمطلب

(C) حضرت خولہ بنت عبدالمطلب (D) حضرت سرو بنت عبدالمطلب

11. غزوہ خندق کے متعلق کون سا بیان درست ہے؟
(A) آنحضورؐ نے حضرت سلمان فارسی کو اہل بیت قرار دیا۔
(B) آنحضورؐ نے حضرت زبیر بن عوامؓ کو اپنا ساتھی قرار دیا۔
(C) دونوں بیان درست ہیں۔
(D) ان میں سے کوئی درست نہیں۔

12. غزوہ خندق میں کافر نے مدینہ کا محاصرہ کتنے دنوں تک کیا؟ (P.C.S. J.2002)
(A) 30دن (B) 25دن
(C) 40دن (D) 20دن

13. غزوہ خندق میں منافق قبیلوں خاص طور پر قریش کا مدینہ کا محاصرہ ختم کرنے کی وجہ کیا تھی؟(P.C.S.J 2002)
(A) ماہ ذی الحج کے دوران حج کے انتظامات کرنے کی مصروفیات
(B) خوراک کی کمی اور سپاہیوں کی بیماری
(C) بنو قریظہ کی دھوکہ دہی
(D) تند و تیز ہوا اور بارش

14. غزوہ خندق میں دو مسلمان شہید ہوئے کتنے کافر قتل ہوئے؟
(A) 3 (B) 4
(C) 5 (D) 6

15. غزوہ خندق کے بعد اسی سال دوسرا کون سا غزوہ پیش آیا جس میں آنحضورؐ نے مجاہدین کو حکم دیا کہ وہ اعلان کریں "کوئی نیک مسلمان بنو قریظہ کے احاطہ کے علاوہ کہیں بھی نماز ظہر ادا نہیں کرے گا"؟
(A) غزوہ سویق (B) غزوہ بنو قریظہ
(C) غزوہ موتہ (D) غزوہ خیبر

16. مسلمانوں نے کتنے دنوں تک بنو قریظہ کا محاصرہ کیے رکھا؟
(A) 20دن (B) 22دن
(C) 25دن (D) 30دن

17. غزوہ بنو قریظہ میں کتنے یہودی قتل ہوئے؟
(A) 200 (B) 300
(C) 400 (D) 500

18. غزوہ بنو قریظہ میں تین مسلمان شہید ہوئے۔ کس شخص کے متعلق آنحضورؐ نے فرمایا کہ ان کا مرتبہ دو شہداء کے برابر ہے؟
(A) حضرت خالد بن ثعلبہ (B) حضرت خالد بن سویدؓ
(C) حضرت خالد بن عتبہؓ (D) حضرت خالد بن دحانؓ

19. 5 ہجری میں رونما ہونے والے غزوات میں غزوہ دومۃ الجندل غزوہ خندق غزوہ بنو قریظہ کے علاوہ کون سا غزوہ شامل ہے؟
(A) غزوہ بنو مصطلق یا مریسیع (B) غزوہ حنین
(C) غزوہ موتہ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

20. غزوہ خندق میں کتنی نمازیں قضا ہوئیں جنہیں بعد میں ادا کیا گیا؟
(A) 1 (B) 2
(C) 3 (D) 4

21. غزوہ بنو مصطلق / غزوہ مریسیع کب لڑا گیا؟
(A) 3 ہجری (B) 4 ہجری
(C) 5 ہجری (D) 6 ہجری

22. غزوہ مصطلق کے متعلق ذیل میں کون سا بیان درست ہے؟
(A) اس غزوہ میں حضرت عائشہؓ سے متعلق واقعہ افک رونما ہوا۔
(B) اس غزوہ کے دوران تیمم کا حکم نازل ہوا
(C) دونوں درست ہیں۔
(D) ان میں سے کوئی نہیں

23. غزوہ ذی قرد کے دو ماہ بعد کون سا غزوہ رونما ہوا؟
(A) غزوہ سویق (B) غزوہ الجندال
(C) غزوہ بنو مصطلق / مریسیع (D) ان میں سے کوئی نہیں

24. غزوہ حدیبیہ کس ہجری سال رونما ہوا؟
(A) 6 ہجری (B) 7 ہجری
(C) 8 ہجری (D) 9 ہجری

25. حدیبیہ کس پہاڑ پر واقع ہے؟(P.c.s Judicial2000)
(A) جبل نور (B) جبل حرا

(C) جبل شومیس (D) جبل صفا

26. حدیبیہ میں مسلمانوں کے پاس واحد ہتھیار کون سا تھا؟
(A) تلوار (B) تیر
(C) منجنیق (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

27. قریش کے ساتھ طویل مذاکرات کی وجہ سے حضرت عثمانؓ کو مجبوراً مکہ میں اپنا قیام خلاف توقع طویل کرنا پڑا جس کی وجہ سے جلد ہی یہ افواہ پھیل گئی کہ حضرت عثمان کو قتل کر دیا گیا ہے چنانچہ مسلمانوں نے حضرت عثمانؓ کا انتقام لینے کا فیصلہ کیا آنحضورؐ نے ایک درخت کے نیچے اپنے تمام ساتھیوں کو جمع کر کے ان سے بیعت لی کہ آخری دم تک قریش سے لڑائی جاری رہے گی۔ تاریخ میں اس بیعت کو کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟
(A) بیعت رضوان (B) بیعت عثمان
(C) بیعت حدیبیہ (D) ان میں سے کوئی نہیں

28. آنحضورؐ کے کون سے ساتھی بیعت رضوان کے وقت موجود نہ تھے جس پر آنحضورؐ نے ان کی طرف سے اپنا ہاتھ بیعت کیلئے رکھا؟
(A) حضرت عمرؓ (B) حضرت ابوبکرؓ
(C) حضرت عثمانؓ (D) حضرت علیؓ

29. قریش نے بیعت رضوان کا سن کر خوف کے عالم میں حضرت عثمان کو رہا کر دیا اور اپنا ایک اور نمائندہ آنحضورؐ سے مذاکرات کیلئے بھیجا۔ اس نمائندے کا نام کیا تھا؟
(A) سہیل بن عمر (B) سہیل بن عتبہ
(C) سہیل بن عمرو (D) سہیل بن حسن

30. حدیبیہ کا معاہدہ لکھے جانے کے دوران سہیل بن عمرو کا کون سا بیٹا اسلام قبول کر کے مسلمانوں کے پاس آیا لیکن مسلمانوں نے معاہدہ حدیبیہ کے تحت اسے قریش کے پاس واپس بھیج دیا۔ آنحضورؐ نے فرمایا کیونکہ معاہدہ نامکمل ہے اس لئے یہ اصول لاگو نہیں ہوتا لیکن سہیل نے یہ بات ماننے سے انکار کر دیا؟
(A) ابوجندل ابن سہیلؓ (B) عثمان بن سہیلؓ
(C) اسامہ ابن سہیلؓ (D) خراش ابن سہیلؓ

31. حدیبیہ کے معاہدہ کے مطابق مسلمانوں کو رواں سال میں عمرہ کئے بغیر واپس جانا تھا لیکن صحابہ کرام جو کہ ذوالحلیفہ کے مقام پر نبی اکرمؐ کے ساتھ احرام باندھ چکے تھے احرام کھولنے پر رضامند نہ تھے۔ اس موقعہ پر نبی اکرمؐ نے کس سے مشورہ کیا اور پھر ان کے مشورے کے مطابق آپؐ نے پہلے خود اپنا احرام کھولدیا جس کو دیکھتے ہی صحابہ کرامؓ نے بھی اپنے احرام کھول دیئے؟
(A) حضرت ام سلمہؓ (B) حضرت عائشہؓ
(C) حضرت سودہؓ (D) حضرت جویریہؓ

32. احرام کھولنے کے کتنے دنوں بعد تک آنحضورؐ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ حدیبیہ میں قیام پذیر رہے؟
(A) 20دن (B) 30دن
(C) 40دن (D) 50دن

33. معاہدہ حدیبیہ کس نے لکھا؟
(A) حضرت عمرؓ (B) حضرت علیؓ
(C) زید ابن حارثؓ (D) سہیل ابن عمروؓ

34. حدیبیہ کے معاہدے سے پہلے آنحضورؐ نے کس شخص سے اپنا سر عمرہ کی نیت سے منڈوایا تھا؟
(A) خراش ابن خزامہ (B) خراش ابن خلیجی
(C) خراش ابن عمامہ (D) خراش ابن خزماج

35. معاہدہ حدیبیہ کے بعد مسلمانوں کے مدینہ واپسی سفر کے دوران کون سی سورۃ نازل ہوئی؟
(A) سورہ علق (B) سورہ فلق
(C) سورہ فتح (D) سورہ رحمان

36. آنحضورؐ نے معاہدہ حدیبیہ پر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھنے کو کہا لیکن کس نے اصرار کیا کہ بسمک اللھم لکھا جائے اور اس کی رائے مان لی گئی؟
(A) سہیل ابن عمرو (B) ابوسفیان
(C) حسن ابن عدیل (D) ان میں سے کوئی نہیں

37. قریش کی طرف سے معاہدہ حدیبیہ پر سہیل ابن عمرو نے دستخط کیے مسلمانوں کی طرف سے اس معاہدہ پر کس نے دستخط کیے؟
(A) حضرت محمدؐ (B) حضرت عمرؓ
(C) حضرت علیؓ (D) حضرت عثمانؓ

38. معاہدہ حدیبیہ میں کتنی شرطیں تھیں؟
(A) 5 (B) 6
(C) 7 (D) 8

39. معاہدہ حدیبیہ کے بعد جب مسلمان مکہ سے مدینہ پہنچے تو ایک صحابی مکہ سے مدینہ فرار ہو کر آئے لیکن آنحضورؐ نے معاہدہ حدیبیہ کے مطابق ان کو قریش کے وفد کے حوالے کر دیا لیکن اس صحابی نے قریش کا ایک نمائندہ قتل کر دیا جبکہ دوسرا خوف کے مارے بھاگ گیا۔ اس صحابی کا نام بتائیں؟
(A) ابو حذیفہؓ (B) ابو جندل
(C) ابو بصیرؓ (D) ابو عکرمہؓ

40. معاہدہ حدیبیہ کے بعد قبیلہ بنو بکر نے کفار کے گروہ میں شمولیت اختیار کی کون سا قبیلہ مسلمانوں کے ساتھ شامل ہوا؟
(A) بنو قینقاع (B) بنو عدی
(C) بنو امیہ (D) بنو خزاعہ

41. معاہدہ حدیبیہ کے مطابق کتنے سالوں تک اہل مکہ اور مسلمانوں کے درمیان جنگ بندی کا سمجھوتہ طے پایا؟
(P.C.S.Executive 2000)
(A) 5 سال (B) 2 سال
(C) 8 سال (D) 10 سال

42. صلح حدیبیہ اور فتح مکہ کے درمیان کتنے لوگوں نے اسلام قبول کیا تھا؟ (P.C.S.Executive 2000)
(A) 5,000 (B) 6,000
(C) 8,000 (D) 8,500

# جوابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. | (B) | 2 | (D) | 3. | (C) | 4. | (D) |
| 5. | (A) | 6. | (C) | 7. | (A) | 8. | (A) |
| 9. | (B) | 10. | (A) | 11. | (C) | 12. | (A) |
| 13. | (D) | 14. | (A) | 15. | (B) | 16. | (C) |
| 17. | (C) | 18. | (B) | 19. | (A) | 20. | (D) |
| 21. | (C) | 22. | (C) | 23. | (C) | 24. | (A) |
| 25. | (D) | 26 | (A) | 27 | (A) | 28 | (C) |
| 29 | (C) | 30 | (A) | 31 | (A) | 32 | (A) |
| 33 | (B) | 34 | (A) | 35 | (C) | 36 | (A) |
| 37 | (B) | 38 | (C) | 39 | (C) | 40 | (D) |
| 41 | (D) | 42 | (D) | | | | |

# غزوہ خیبر سے فتح مکہ تک

1. غزوہ خیبر کس ہجری سال میں رونما ہوا؟
(A) 6 ہجری (B) 7 ہجری
(C) 9 ہجری (D) 9 ہجری

2. خیبر کا کیا مطلب ہے؟
(A) قلعہ (B) باغ
(C) پھول (D) دیوار

3. خیبر مدینہ سے کتنے فاصلے پر واقع ہے۔ (Police Imspector-1999)
(A) 80 میل (B) 86 میل
(C) 90 میل (D) 96 میل

4. غزوہ خیبر کی وجہ یہ تھی کہ یہ خیبر مسلمانوں کے خلاف یہودی سازشوں کا مرکز تھا 7 ہجری کے کون سے ماہ میں غزوہ خیبر لڑا گیا؟
(A) محرم (B) صفر
(C) رمضان (D) ذی الحج

5. غزوہ خیبر میں کتنی مسلمان خواتین نے حصہ لیا؟
(A) 10 (B) 13
(C) 18 (D) 20

6. خیبر کے کس قلعے میں مسلمانوں اور یہودیوں کی افواج کا آمنا سامنا ہوا؟
(A) سلالم (B) نطاۃ
(C) قموص (D) ناعم

7. غزوہ خیبر میں حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ کی قلعہ ناعم کو فتح کرنے کی کوشش میں ناکامی کے بعد حضرت محمد ﷺ نے کس کو قلعہ کو فتح کرنے کے لئے روانہ کیا جنہوں نے مردانہ وار لڑتے ہوئے قلعہ کو فتح کر لیا؟
(A) حضرت علیؓ (B) حضرت عبداللہؓ
(C) حضرت ابوردحاؓ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

8. غزوہ خیبر میں یہودیوں کے جنگجو مرحب کو کس نے قتل کیا تھا؟
(A) حضرت علیؓ (B) حضرت ابوبکرؓ
(C) حضرت محمد ابن سلمہؓ (D) ان میں سے کوئی نہیں

9. قلعہ قموص کے 20 دن کے محاصرے کے بعد آنحضورؐ نے فر[illegible] کل اس شخص کو قیادت سونپی جائے گی جو اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول فتح خیبر اسی عظیم شخص کے ہاتھوں سے چاہتے ہیں بتایئے کس کو قیادت سونپی گئی تھی؟
(A) حضرت ابوبکرؓ (B) حضرت عثمانؓ
(C) حضرت عمرؓ (D) حضرت علیؓ

10. غزوہ خیبر میں بیس مسلمان شہید ہوئے اس غزوہ میں کتنے یہودی ہلاک ہوئے؟
(A) 90 (B) 91
(C) 92 (D) 93

11. خیبر کی فتح کے بعد آنحضور نے یہودیوں کو خیبر میں رہنے کی اجازت اس شرط پر دی کہ وہ اپنی زمینی پیداوار کا آدھا حصہ مسلمانوں کو ادا کریں گے۔ کس صحابی کو یہودیوں سے جزیہ اکٹھا کرنے کے کام پر مامور کیا گیا؟
(A) عبداللہ ابن رواحہ (B) عبداللہ ابن معاذ
(C) عبداللہ ابن عبداللہ (D) عبداللہ ابن عتیق

12. غزوہ خیبر میں آنحضورؐ نے کس کو اپنا مددگار قرار دیا؟
(A) حضرت جعفرؓ (B) حضرت طلحہؓ
(C) حضرت زبیر ابن عوام (D) حضرت علیؓ

13. خیبر شام کی سرحد کے قریب واقع ہے۔ خیبر کو کتنے دنوں میں فتح کیا گیا؟
(A) 18 (B) 19
(C) 20 (D) 21

14. یہودیوں کے اس آخری علاقے کا نام بتائیں جہاں کے لوگوں نے بھی مسلمانوں کو جزیہ دینا قبول کر لیا اور اس کے ساتھ ہی مسلمانوں کا غلبہ سارے عرب قبائل کے یہودیوں پر قائم ہو گیا؟
(A) تائمہ (B) غازیہ
(C) مریض (D) سویق

15. ذیل میں کون سے غزوات 8 ہجری میں رونما ہوئے؟
(A) غزوہ فتح مکہ اور غزوہ حنین (B) غزوہ طائف اور غزوہ موتہ
(C) یہ تمام غزوات (D) ان میں سے کوئی نہیں

16. غزوہ موتہ کی لڑائی کی وجہ کیا تھی؟
(A) بصرہ کے گورنر کی طرف روانہ کئے جانے والے قاصد رسول کا قتل
(B) نبی پاکؐ کے ان پندرہ مبلغوں کا قتل جو کہ نبی پاکؐ نے ذات اطلح کی طرف تبلیغ اسلام کے لئے بھیجے تھے۔
(C) a اور b دونوں
(D) a اور b میں سے کوئی نہیں

17. جنگ موتہ کس ماہ میں لڑا گیا؟
(A) جمادی الاول (B) جمادی الثانی
(C) رجب (D) شعبان

18. غزوہ موتہ میں مسلمان فوج کی تعداد کتنی تھی؟
(A) 1000 (B) 2000
(C) 3000 (D) 4000

19. غزوہ موتہ سلطنت روم کے خلاف لڑا گیا۔ اس سلطنت کا مذہب کیا تھا؟
(A) عیسائی (B) یہودی
(C) زرتشت (D) کافر

20. کس شخص نے اپنی وفاداری ثابت کرنے کیلئے غزوہ موتہ میں رضاکارانہ طور پر اپنی خدمات پیش کیں؟
(A) خالد ابن ولیدؓ (B) عبدالرحمان ابن عوفؓ
(C) ابوسفیانؓ (D) ان میں سے کوئی نہیں

21. جنگ موتہ میں شام کی فوج کی کل تعداد کتنی تھی؟
(A) 30,000 (B) 40,000
(C) 50,000 (D) 100,000

22. حضرت جعفر ابن ابی طالب کا لقب کیا تھا؟
(A) ذوالجناحین (دو پروں والا) (B) طیار (اڑنے والا)
(C) دونوں (D) ان میں سے کوئی نہیں

23. حضرت جعفر ابن ابی طالبؓ کے شہادت کے بعد حضرت رواحہؓ نے آنحضور کا دیا ہوا پرچم پکڑا اور بے جگری سے لڑتے ہوئے شہادت پائی۔ غزوہ موتہ کے اس صحابی کا نام بتائیں۔ جنہوں نے پرچم دائیں ہاتھ میں پکڑا اور جب دایاں ہاتھ کاٹ دیا گیا تو انہوں نے اسے بائیں ہاتھ میں پکڑ لیا اور جب بایاں ہاتھ بھی کٹ گیا تو انہوں نے اس پرچم کو اپنی وفات تک دونوں کٹے ہوئے ہاتھوں سے سینے سے لگا کر اٹھائے رکھا؟
(A) حضرت زید ابن حارثہؓ (B) حضرت عبداللہ ابن رواحہ
(C) حضرت جعفر ابن ابی طالبؓ (D) ان میں سے کوئی نہیں

24. جنگ موتہ کے دوران میں حضرت خالد ابن ولیدؓ کے ہاتھوں نو تلواریں ٹوٹ گئیں اس عیسائی قائد کا نام بتائیں جو اپنے بہت سے ساتھیوں کے ہمراہ غزوہ موتہ میں حضرت خالد ابن ولیدؓ کے ہاتھوں مارا گیا۔؟

(A) مالک ابن حریص (B) مالک ابن رفاہ
(C) مالک ابن قرانہ (D) مالک ابن شیبہ

25. غزوہ موتہ کے بعد خالد بن ولیدؓ کو کیا خطاب دیا گیا؟

(A) ذوالجناحین (B) سیف اللہ
(C) حیدر (D) کوئی نہیں

26. مسلمانوں کی فوج غزوہ موتہ میں مخالف کی فوج سے تعداد میں 38 گنا کم تھی غزوہ موتہ کتنے دنوں تک لڑا گیا؟

(A) 7 (B) 6
(C) 9 (D) 10

27. حالات اور نتائج کے لحاظ سے کس غزوہ کو "بدر کی بین الاقوامی جنگ" کہا جاتا ہے؟

(A) خندق (B) حنین
(C) تبوک (D) موتہ

28. کس جنگ میں مسلمانوں نے نہ تو شکست کھائی اور نہ ہی جیتے؟

(A) موتہ (B) حنین
(C) طائف (D) کوئی نہیں

29. اسلام کی پہلی غیر عرب جنگ کا نام بتائیں؟

(A) موتہ (B) خیبر
(C) حنین (D) احزاب

30. کس سال کو اسلام میں عام الفتح کے نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

(A) طائف (B) خیبر
(C) فتح مکہ (D) حنین

31. فتح مکہ کے لئے کوچ کرنے والے لشکر اسلام میں فوج کی اصل تعداد کیا تھی جو بعد میں اتحادی قبائل کے ملنے سے بڑھ کر 12,000 تک پہنچ گئی؟

(A) 8,000 (B) 9,000
(C) 10,000 (D) 11,000

32. فتح مکہ سے قبل آنحضورؐ کے کس رشتہ دار نے اسلام قبول کر لیا تھا؟

(A) ابو سفیان ابن حارث ابن عبدالمطلب (B) عبداللہ ابن امیہ ابن مغیرہ
(C) دونوں (D) ان میں سے کوئی نہیں

33. حضرت عباسؓ نے کس کے متعلق فتح مکہ کے موقع پر آنحضورؐ سے کہا تھا کہ وہ سرداری اور سر بلندی پسند کرتا ہے کیا آپ اسے کچھ رعایتیں نہیں دیں گے۔ جس پر آنحضورؐ نے فرمایا بلاشبہ جو شخص اسکے گھر میں داخل ہوگا محفوظ ہوگا؟

(A) عکرمہ بن ابوجہل (B) ابوسفیان
(C) بدیل ابن ورقہ (D) حکیم ابن حزام

34. "اے ابوالفضل! (حضرت عباسؓ کا لقب) تمہارے بھائی کے بیٹے کی بادشاہت قائم ہو چکی ہے" "یہ بادشاہت نہیں نبوت ہے۔" آخری جملہ حضرت عباسؓ نے پہلی کہی ہوئی بات کے جواب میں کب کہا؟

(A) صلح حدیبیہ کے موقع پر (B) فتح مکہ کے موقع پر
(C) غزوہ موتہ کے موقع پر (D) غزوہ حنین کے موقع پر

35. فتح مکہ کے دوران جحفہ کے مقام پر آنحضورؐ نے یہ الفاظ کس سے کہے کہ تمہاری ہجرت میری نبوت کی طرح آخری ہے؟

(A) حضرت عباسؓ (B) حضرت حمزہؓ
(C) حضرت علیؓ (D) حضرت عبداللہؓ

36. فتح مکہ کے موقع پر قریش کو یہ الفاظ کس نے کہے کہ "اے قریش اپنے انجام کی فکر کرو کیونکہ کوئی شخص محمد کی بڑی فوج کا مقابلہ نہیں کر سکتا؟

(A) حضرت عمرؓ (B) حضرت حمزہؓ
(C) حضرت طلحہؓ (D) حضرت ابوسفیانؓ

37. فتح مکہ کے موقع پر آنحضورؐ نے اپنی فوج کو کتنے گروہوں میں تقسیم کر کے یہ حکم دیا کہ سخت مجبوری کے علاوہ نہ تو کسی سے جنگ کی جائے اور نہ ہی خون بہایا جائے؟
(A) 6 (B) 5
(C) 4 (D) 3

38. فتح مکہ سے پہلے آنحضورؐ نے بائیں بازو کی قیادت کس کے حوالے کر کے اسے شمال کی طرف سے مکہ داخل ہونے کو کہا؟
(A) زبیر ابن العوامؓ (B) حضرت علیؓ
(C) حضرت عمرؓ (D) حضرت خالد بن ولیدؓ

39. فتح مکہ کے موقع پر آنحضورؐ نے خالد بن ولید کو دائیں بازو کی قیادت سونپتے ہوئے حکم دیا کہ وہ زیریں حصے کی جانب سے مکہ میں داخل ہوں۔ انہوں نے کس کو اہل مدینہ کی قیادت سونپی اور حکم دیا کہ وہ مغربی گوشے سے شہر میں داخل ہوں؟
(A) سعد ابن عبادہؓ (B) حضرت جراحؓ
(C) حضرت ابن عتبہؓ (D) حضرت ابن خلیفہؓ

40. آنحضورؐ اپنی اونٹنی قصویٰ پر سوار ہو کر کس تاریخ کو مکہ میں داخل ہوئے؟
(A) 17 رمضان (B) 19 رمضان
(C) 18 رمضان (D) 20 رمضان

41. فتح مکہ کے بعد کس موقعہ پر آنحضورؐ نے یہ الفاظ کہے "اور کہہ دیجئے کہ حق آ گیا اور باطل مٹ گیا۔ بے شک باطل مٹ جانے والا ہے"؟
(A) جب حضرت عباسؓ نے اسلام قبول کیا۔
(B) جب ابوسفیان کو آنحضورؐ کے سامنے لایا گیا۔
(C) مکہ میں داخل ہوتے وقت
(D) جب آنحضور کعبہ کے ہر بت کو اپنے ہاتھوں سے گرا رہے تھے

42. جب نبی اکرمؐ اپنی اونٹنی قصویٰ پر سوار مکہ میں داخل ہو رہے تھے تو ان کے لے پالک بیٹے حضرت زید ابن حارثؓ کے بیٹے اسامہؓ بھی ان کے ساتھ اونٹنی پر سوار تھے۔ مکہ میں داخل ہوتے وقت نبی اکرم کس سورۃ کی تلاوت فرما رہے تھے؟
(A) الفلق (B) الفتح
(C) ملک (D) العمران

43. اے قریش آج خدا نے جہالت اور قبائل کا غرور خاک میں ملا دیا۔ آنحضورؐ نے یہ الفاظ کب کہے؟
(A) اپنے خاندان کے سامنے تبلیغ کرتے ہوئے۔
(B) صفا کے مقام پر اہل قریش سے خطاب کرتے ہوئے۔
(C) فتح مکہ کے موقع پر
(D) حجۃ الوداع کے موقع پر

44. کس فتح کے بعد آنحضورؐ نے سوائے چند اشخاص کے علاوہ سب کفار کیلئے عام معافی کا اعلان کیا؟
(A) فتح مکہ کے موقع پر (B) فتح موتہ کے موقع پر
(C) فتح خندق کے موقع پر (D) فتح تبوک کے موقع پر

45. حضرت محمدؐ نے خانہ کعبہ کے بتوں کو توڑا جبکہ حضرت عمرؓ نے خانہ کعبہ پر لگی تصویریں ہٹائیں۔ کچھ بت بہت اونچے تھے۔ کس شخص کے کندھوں پر کھڑے ہو کر آپؐ نے ان بتوں کو توڑا؟
(A) حضرت ابوبکرؓ (B) حضرت عمرؓ
(C) حضرت عثمانؓ (D) حضرت علیؓ

46. آنحضورؐ نے فتح مکہ کے موقع پر کس صحابی کو عرب کا دماغ کہا؟
(A) حضرت عمرو ابن العاصؓ (B) حضرت عمرؓ
(C) حضرت ابوبکرؓ (D) ان میں سے کوئی نہیں

47. فتح مکہ کا دیباچہ کس کو کہا جاتا ہے؟
(A) صلح حدیبیہ (B) غزوۂ خندق
(C) غزوہ سویق (D) ان میں سے کوئی نہیں

48. مکہ کس دن کو فتح ہوا؟
(A) جمعہ (B) اتوار
(C) پیر (D) منگل

# جوابات

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. | (B) | 2 | (D) | 3. | (C) | 4. | (D) | 5. | (A) | 6. | (C) | 7. | (A) | 8. | (A) |
| 9. | (B) | 10. | (A) | 11. | (C) | 12. | (A) | 13. | (D) | 14. | (A) | 15. | (B) | 16. | (C) |
| 17. | (C) | 18. | (B) | 19. | (A) | 20. | (D) | 21. | (C) | 22. | (C) | 23. | (C) | 24. | (A) |
| 25. | (D) | 26 | (A) | 27 | (A) | 28 | (C) | 29 | (C) | 30 | (A) | 31 | (A) | 32 | (A) |
| 33 | (B) | 34 | (A) | 35 | (C) | 36 | (A) | 37 | (B) | 38 | (C) | 39 | (C) | 40 | (A) |
| 41 | (D) | 42 | (D) | 43 | (D) | | | | | | | | | | |

# عقائد اسلام

## توحید

1. وہ بنیادی اعتقاد جو کسی مذہب کی بنیاد کے طور پر کام کرتا ہے اس مذہب کا نظریہ یا جزو ایمان کہلاتا ہے۔ شریعت کے مطابق ایمان سے کیا مراد ہے؟
(A) سات چیزوں پر یقین (B) محمد ﷺ پر یقین
(C) تمام نبیوں پر یقین (D) آخرت پر یقین

2. جو کچھ نبی اکرمؐ نے فرمایا اس پر سچے دل سے ایمان لانے والا مسلمان کہلاتا ہے۔ ایمان کے لغوی معنی کیا ہیں؟
(A) ماننا (B) یقین کرنا
(C) a اور b دونوں (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

3. دین اسلام دو عناصر پر مشتمل ہے۔ ان میں سے ایک اعمال اور دوسرا عقائد ہیں۔ اعمال اسلام کا عملی پہلو ہیں اور عقائد اسلام کا وہ نظریاتی پہلو ہیں جن کا تعلق انسان کا دل اور دماغ سے ہے۔ عقائد سے کیا مراد ہے؟
(A) ستون (B) یقینی نظریات
(C) مذہب (D) سکون

4. تمام انبیاء کرام نے اپنی توجہ بنی نوع انسان کی اصلاح کے لئے عقائد کو اپنے پیروکاروں تک منتقل کرنے پر مرکوز رکھی۔ نبی اکرمؐ نے بھی انہی عقائد کو مرکزی نقطہ نظر بناتے ہوئے دین اسلام پھیلایا۔ کس جگہ پر ان سات عقائد کا ذکر مندرجہ ذیل الفاظ میں آیا ہے کہ "میں اللہ پر یقین رکھتا ہوں اس کے فرشتوں پر، اس کی کتابوں پر، اس کے نبیوں پر، آخرت پر اور اس بات پر کہ ہر اچھی اور بری چیز کا فیصلہ اللہ ہی کی طرف سے ہے اور حیات بعد موت پر"؟
(A) ایمان مجمل (B) ایمان مفصل
(C) آیت الکرسی (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

5. ایمان مفصل سے کیا مراد ہے؟
(A) تفصیلی ایمان (B) یقینی اعمال
(C) تعدیلی ایمان (D) روح ایمان

6. ایمان مجمل سے کیا مراد ہے؟
(A) مختصر ایمان (B) تفصیلی ایمان
(C) یقین الایمان (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

7. ایمان مفصل میں کتنے ضروری عقائد کا ذکر ہے؟
(A) 5 (B) 6
(C) 7 (D) 8

8. اسلام کے بنیادی عقائد میں ..........
(A) اللہ کی واحدانیت پر یقین شامل ہے
(B) فرشتوں اور اللہ کی نازل کردہ کتابوں پر یقین شامل ہے
(C) نبیوں اور حیات بعد موت پر یقین شامل ہے
(D) b,a اور c تینوں

9. ایمان مفصل میں موجود پہلے عقیدے کا نام بتائیں؟

(A) نبیوں پر ایمان (B) فرشتوں پر ایمان
(C) توحید (D) آخرت پر ایمان

10. اللہ کی واحدانیت پر یقین اور زبان سے اس کا اظہار کیا کہلاتا ہے؟

(A) یقین (B) توحید
(C) ایمان (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

11. عقیدہ توحید پر قرآن مجید نے بہت زور دیا ہے۔ قرآن مجید کی کس سورۃ میں عقیدہ توحید کا بیان ان الفاظ میں ہوا ہے کہ "کہو کہ اللہ ایک ہے' اللہ بے نیاز ہے اس نے نہ کسی کو پیدا کیا ہے اور نہ وہ خود کسی سے پیدا ہوا ہے"

(A) سورۃ الفاتحہ (B) سورۃ اخلاص
(C) سورۃ النساء (D) سورۃ مریم

12. کس گناہ کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے کہ "اللہ تعالیٰ بلاشبہ اس گناہ کو معاف نہیں کرتا جبکہ اس کے علاوہ تمام گناہوں کو معاف کر دیتا ہے"؟

(A) منافقت (B) جھوٹ
(C) شرک (D) بے حیائی

13. کس سورۃ میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اللہ شرک کے علاوہ تمام گناہ بخش دیتا ہے؟

(A) سورۃ النساء (B) سورۃ الحجرات
(C) سورۃ مریم (D) سورۃ ابراہیم

14. اللہ تعالیٰ کی دوئیت پر یقین رکھنے والا شخص مشرک کہلاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے وجود ہی سے انکار کرنے والا شخص کیا کہلاتا ہے؟

(A) کافر (B) دہریہ
(C) ملحد (D) a b c تینوں

15. لا الہ الا اللہ اللہ تعالیٰ کا کلمہ ہے جو کوئی بھی اس کلمہ میں داخل ہو گیا محفوظ ہو گیا۔ یہ ایک

(A) قرآنی آیت ہے (B) حدیث ہے
(C) کسی صوفی کا بیان ہے (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

# جوابات

1. (A) 2 (C) 3. (B) 4. (B) 5. (A) 6. (A) 7. (A) 8. (D)
9. (C) 10. (B) 11. (B) 12. (C) 13. (A) 14. (D) 15. (B)

# ایمان بالرسل

1. ایمان مفصل کے مطابق چوتھا عقیدہ اسلام کیا ہے؟

(A) ایمان بالکتب (B) ایمان بالملائکہ

(C) ایمان بالرسل (D) ایمان بالآخرت

2. اللہ تعالیٰ بنی نوع انسان تک اپنے منتخب بندوں کے ذریعے ہدایت و رہنمائی شروع سے ہی بھجواتا رہا ہے۔ یہ منتخب بندے کیا کہلاتے ہیں؟

(A) نبی (B) رسول

(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

3. مقدس کتاب کس کو عطا کی جاتی ہے؟

(A) رسول (B) نبی

(C) رسول اور نبی دونوں کو (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

4. رسول کے لغوی معنی کیا ہیں؟

(A) ہدایت کرنے والا (B) پیامبر

(C) رہنما (D) مددگار

5. اللہ تعالیٰ نے وقتے وقتے سے بنی نوع انسان کی رشد و ہدایت کیلئے کتنے انبیاء کرام مبعوث فرمائے؟

(A) 1,25000 (B) 1,24,000

(C) 1,23,000 (D) 1,22,000

6. اسلامی شریعت کے مطابق مقدس کتاب رسول کو عطا کی جاتی ہے نبی کون ہوتا ہے؟

(A) وہ شخصیت جو شریعت کے مطابق عمل کرے

(B) وہ شخصیت جو اللہ کا پیغام پھیلائے لیکن اس کو کتاب عطا نہ ہو

(C) وہ شخصیت جو اللہ کی وحدانیت کا درس دے

(D) وہ شخصیت جو اللہ کا پیغام سابقہ رسول کی کتاب کی رہنمائی میں پھیلائے

7. کس ملک کو نبیوں کی سرزمین کہتے ہیں؟

(A) عراق (B) سعودی عرب

(C) فلسطین (D) شام

8. رسالت سے کیا مراد ہے؟

(A) پیغام پہنچانا (B) عمل کرنا

(C) رہنمائی کرنا (D) ہدایت پھیلانا

9. بہت ساری قرآنی آیات انبیاء کرام پر ایمان اور ان کی فرمانبرداری پر دلالت کرتی ہیں۔ کسی بھی نبی کا انکار کرنے والا شخص کیا کہلاتا ہے؟

(A) منافق (B) مشرک

(C) مرتد (D) کافر

10. اس نبی کا نام بتائیں جس کی قوم کو نبی کی نافرمانی پر سیلاب کے ذریعے تباہ کر دیا گیا تھا؟

(A) حضرت موسیٰ علیہ السلام (B) حضرت عیسیٰ علیہ السلام

(C) حضرت نوح علیہ السلام (D) حضرت ادریس علیہ السلام

11. حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بعد ان کے کس بیٹے سے نبیوں کی ایک لمبی زنجیر چلی؟
(A) حضرت اسماعیل علیہ السلام (B) حضرت اسحاق علیہ السلام
(C) حضرت شعیب (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

12. حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کون سے بیٹے عربوں کے جد امجد ہیں اور حضرت محمد ﷺ انہی کی نسل میں سے ہیں؟
(A) حضرت اسماعیل علیہ السلام (B) حضرت اسحاق علیہ السلام
(C) حضرت یعقوب علیہ السلام (D) حضرت سلیمان علیہ السلام

13. انبیاء کرام کی زنجیر میں آخری نبی حضرت محمد ﷺ ہیں ختم نبوت سے کیا مراد ہے؟
(A) نبوت کا خاتمہ (B) الہامی پیغامات کا خاتمہ
(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

14. قرآن مجید کی اس سورۃ کا نام بتائیں جس میں لفظ "خاتم النبیین" آیا ہے؟
(A) الاحزاب (B) الفاتحہ
(C) الفلق (D) ال عمران

15. نبی اکرم ﷺ کو تمام امتوں کیلئے بھیجا گیا ہے اس لیے ان کو ...
(A) نبی العالمین بھی کہتے ہیں۔ (B) رسول العالمین بھی کہتے ہیں۔
(C) رحمت للعلمین بھی کہتے ہیں۔ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں۔

16. رحمت للعلمین سے کیا مراد ہے؟
(A) تمام انسانوں کیلئے رحمت (B) اس دنیا کیلئے رحمت
(C) تمام جہانوں کیلئے رحمت (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

17. کس نبی کے پاس قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی مرضی سے سب سے پہلے شفاعت کا حق ہوگا؟
(A) حضرت آدم علیہ السلام (B) حضرت ابراہیم علیہ السلام
(C) حضرت محمد ﷺ (D) کسی کے پاس بھی نہیں

## جوابات

1. (C) 2 (C) 3. (A) 4. (B) 5. (B) 6. (B) 7. (C) 8. (A)
9. (D) 10. (C) 11. (B) 12. (A) 13. (C) 14. (A) 15. (C) 16. (C)
17. (C)

# ایمان بالملائکہ

1. ایمان مفصل میں بیان ہونے والے عقائد میں سے دوسرا عقیدہ کون سا ہے؟
(A) ایمان بالملائکہ (B) ایمان بالرسل
(C) ایمان بالکتب (D) ایمان بالآخرت

2. اس مذہب کا نام بتائیں جس میں تمام فرشتوں پر ایمان بنیادی حیثیت رکھتا ہے؟
(A) اسلام (B) بدھ مت
(C) عیسائیت (D) کوئی بھی نہیں

3. بزرگ ترین اور ممتاز ترین فرشتوں کی تعداد کیا ہے؟
(A) 5 (B) 4
(C) 6 (D) 8

4. چار ممتاز ترین فرشتے یہ ہیں حضرت جبرائیل، حضرت میکائیل، حضرت اسرافیل اور......
(A) حضرت عزرائیل (B) حضرت ہاروت
(C) حضرت ماروت (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

5. کس مخلوق کے ذریعے اللہ تعالی نے اپنا پیغام نبیوں تک پہنچایا۔ یہ مخلوق اللہ تعالی کی نمائندہ بھی کہلاتی ہے؟
(A) جن (B) فرشتے
(C) انسان (D) کوئی بھی نہیں

6. فرشتوں کو نور سے تخلیق کیا گیا ہے اس لیے وہ نورانی مخلوق کہلاتے ہیں نور سے کیا مراد ہے؟
(A) آگ (B) خدائی روشنی
(C) ہوا (D) شعاعیں

7. آگ سے کون سی مخلوق تخلیق کی گئی؟
(A) انسان (B) جنات
(C) فرشتے (D) جانور

8. ابلیس ایک ......
(A) جن تھا (B) فرشتہ تھا
(C) انسان تھا (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

9. ابلیس کو اللہ تعالی نے کس چیز کی قیامت تک کے لیے کھلی چھٹی دی ہے؟
(A) وہ انسانوں کو اللہ تعالی کی عاجزی اور فرمانبرداری سے بہکائے
(B) وہ انسانوں کو غلط راستوں کی ترغیب دے
(C) a اور b دونوں
(D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

10. دو فرشتے ہر وقت ہر انسان کیساتھ متعین ہوتے ہیں۔ ان میں سے ایک فرشتہ انسان کے اچھے کاموں کا حساب رکھتا ہے اور دوسرا انسان کے برے کاموں کا حساب رکھتا ہے۔ یہ دو فرشتے کیا کہلاتے ہیں؟
(A) منکر اور نکیر (B) کراماً کاتبین
(C) جبرائیل واسرافیل (D) جبرائیل اور عزرائیل

11. بزرگ ترین پیغام رساں فرشتہ ہونے کا اعزاز کس کو حاصل ہے؟

(C) حضرت اسرائیل (D) حضرت ازرائیل

12. حضرت جبرائیل علیہ السلام کا بنیادی فرض کیا ہے؟
(A) بارش برسانا
(B) خوراک مہیا کرنا
(C) اللہ کے پیغامات اور احکام کو نبیوں تک پہنچانا
(D) اللہ کے پیغامات اور احکام کو لوگوں تک پہنچانا

13. قرآن مجید میں حضرت جبرائیل علیہ السلام کو......
(A) الروح بھی کہا گیا ہے۔ (B) روح القدس بھی کہا گیا ہے
(C) روح الامین بھی کہا گیا ہے (D) a,b اور c تینوں

14. حضرت میکائیل علیہ السلام کا فرض کیا ہے؟
(A) بارش برسانا (B) خوراک پہنچانا
(C) a اور b دونوں (D) a'B میں سے کوئی بھی نہیں

15. روح قبض کرنا کس فرشتے کے فرائض میں شامل ہے؟
(A) حضرت اسرائیل علیہ السلام (B) حضرت عزرائیل علیہ السلام
(C) حضرت میکائیل علیہ السلام (D) حضرت جبرائیل علیہ السلام

16. حضرت عزرائیل علیہ السلام
(A) ملک الموت بھی کہلاتے ہیں۔ (B) ملائک الموت بھی کہلاتے ہیں۔
(C) ملیک الموت بھی کہلاتے ہیں۔ (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

17. موت کے بعد قبر میں انسان سے سوال و جواب کرنے والے فرشتے کا نام بتائیں؟
(A) منکر (B) نکیر
(C) a اور b دونوں (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

18. جنت کے دروازے پر تعینات فرشتے کا نام بتائیں؟
(A) رضوان (B) رعد
(C) ملک (D) قہدار

19. دوزخ کے دروازے پر تعینات فرشتے کا نام بتائیں؟
(A) قہدار (B) جبار
(C) ملک (D) رضوان

# جوابات

1. (A) 2 (A) 3. (B) 4. (A) 5. (B) 6. (B) 7. (B) 8. (A)
9. (C) 10. (B) 11. (A) 12. (C) 13. (D) 14. (C) 15. (B) 16. (A)
17. (C) 18. (A) 19. (C)

# ایمان بالکتب

1. ایمان مفصل کے مطابق تیسرا عقیدہ اسلام کیا ہے؟
(A) ایمان بالکتب (B) ایمان بالآخرت
(C) بالرسل (D) توحید

2. اسلامی نقطہ نظر سے ایمان بالکتب سے کیا مراد ہے؟
(A) قرآن پر ایمان (B) زبور پر ایمان
(C) تورات پر ایمان (D) تمام نبیوں کی کتابوں اور صحیفوں پر ایمان

3. قرآن مجید میں کتنی آسمانی کتابوں کا ذکر نام کے ساتھ آیا ہے؟
(A) چار (B) پانچ
(C) چھ (D) آٹھ

4. چار آسمانی کتابوں کے علاوہ کسی نبی کے صحیفے کا نام قرآن مجید میں ذکر ہوا ہے؟
(A) صحیف ابراہیم (B) صحف موسیٰ
(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

5. سب سے پرانی آسمانی کتاب کا نام بتائیں؟
(A) قرآن (B) زبور
(C) انجیل (D) تورات

6. کس نبی پر زبور نازل کی گئی؟
(A) حضرت داؤد علیہ السلام (B) حضرت موسیٰ علیہ السلام
(C) حضرت عیسیٰ علیہ السلام (D) حضرت ادریس علیہ السلام

7. کون سی مقدس آسمانی کتاب عہد نامہ قدیم (OLD Testament) بھی کہلاتی ہے؟
(A) زبور (B) توریت
(C) انجیل (D) قرآن

8. توریت.........
(A) حضرت داؤد علیہ السلام کو عطا کی گئی (B) حضرت ادریس علیہ السلام کو عطا کی گئی
(C) حضرت موسیٰ علیہ السلام کو عطا کی گئی (D) حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو عطا کی گئی

9. مقدس آسمانی کتاب زبور کے بعد کون سی آسمانی کتاب نازل ہوئی؟
(A) قرآن (B) انجیل
(C) توریت (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

10. توریت کے بعد کون سی مقدس آسمانی کتاب نازل ہوئی تھی؟
(A) زبور (B) انجیل
(C) قرآن (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

11. انجیل کے لغوی معنی کیا ہیں؟
(A) خوشخبری (B) بڑی خبر
(C) آسمانی خبر (D) زمینی خبر

12. مقدس کتاب انجیل کس نبی پر نازل ہوئی؟
(A) حضرت موسیٰ علیہ السلام (B) حضرت ادریس علیہ السلام

(C) حضرت عیسیٰ علیہ السلام (D) حضرت آدم علیہ السلام

13. نبی اور رسول میں کیا فرق ہے؟

(A) رسول کو ایک نیا ضابطہ اور نئی کتاب دی جاتی ہے جبکہ نبی پچھلے ضابطے اور کتاب کی پیروی کرتے ہیں

(B) نبی کو ایک نیا ضابطہ اور نئی کتاب دی جاتی ہے جبکہ رسول پچھلے ضابطے اور کتاب کی پیروی کرتے ہیں۔

(C) رسول اور نبی دونوں کو نئی کتاب دی جاتی ہے مگر دونوں کے ضابطہ قانون میں فرق ہوتا ہے۔

(D) نبی اور رسول میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔

14. آخری مقدس آسمانی کتاب کا نام بتائیں؟

(A) توریت (B) انجیل
(C) قرآن (D) زبور

15. درج ذیل میں سے کون سی مقدس آسمانی کتاب کو دوسری مقدس آسمانی کتابوں پر فوقیت حاصل ہے اور اس کتاب کو دوسری کتابوں کی محافظ کتاب قرار دیا گیا ہے؟

(A) زبور (B) توریت
(C) قرآن (D) انجیل

16. سورۃ المائدہ کی کس آیت میں قرآن مجید اپنے آپ کو پچھلی کتابوں کی محافظ کتاب قرار دیتا ہے؟

(A) 41 (B) 48
(C) 49 (D) 50

17. قرآن مجید نبی اکرمؐ پر نازل کیا گیا، درج ذیل میں سے کون سی کتاب عربی میں نازل کی گئی؟

(A) زبور (B) قرآن
(C) توریت (D) انجیل

18. کس آسمانی کتاب کی اللہ تعالیٰ نے قیامت تک کی حفاظت کی خود ذمہ داری اٹھائی ہے؟

(A) قرآن (B) توریت
(C) انجیل (D) تمام کتابوں کی

19. "بے شک ہم نے اس کتاب کو نازل کیا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔" یہ آیت قرآن مجید کی کس سورۃ میں بیان ہوئی ہے؟

(A) حم السجدہ (B) الرحمٰن
(C) العمران (D) الحجر

# جوابات

1. (A) 2 (D) 3. (A) 4. (C) 5. (D) 6. (A) 7. (B) 8. (C)
9. (B) 10. (A) 11. (A) 12. (C) 13. (A) 14. (C) 15. (C) 16. (B)
17. (B) 18. (A) 19. (D)

# ایمان بالآخرت

1 ایمان مفصل میں موجود پانچویں عقیدے کا کیا نام ہے؟
(A) ایمان بالآخرت (B) ایمان بالرسل
(C) ایمان بالکتب (D) ایمان بالملائکہ

2. حیات بعد موت کو اللہ تعالیٰ نے کتنے حصوں میں تقسیم کیا ہے؟
(A) دو (B) تین
(C) چار (D) پانچ

3. "جگہ یا حالت جہاں پر لوگ موت کے بعد اور فیصلے کے دن سے پہلے رہیں گے.....ان کے پیچھے موت کی آڑ ہے اور ان کے آگے علیحدہ اور غیر متحرک قسم کی حالت ہے جو کہ فیصلے کے دن تک قائم رہے گی۔" درج ذیل بیان حیات بعد موت کے بعد آنے والے پہلے حصے کے بارے میں ہے۔ اس حصے کو کیا کہتے ہیں؟
(A) برخ (B) برزخ
(C) یاس (D) حادیہ

4. قرآن مجید کی اس سورۃ کا نام بتائیں جس کی آیت نمبر 100 میں برزخ کا لفظ اس طرح استعمال ہوا ہے کہ "ان کے آگے ایک علیحدگی (برزخ) ہے فیصلے کے دن تک کہ جب وہ دوبارہ جی اٹھیں گے۔"
(A) سورۃ الفلق (B) سورۃ المومنین
(C) سورۃ رحمٰن (D) سورۃ النساء

5. برزخ موت اور فیصلے کے دن کا درمیانی عرصہ ہے۔ برزخ کے لغوی معنی کیا ہے؟
(A) مقررہ وقت (B) درمیان میں آ دھا
(C) فیصلے کا دن (D) ساتواں آسمان

6. قرآن مجید کے مطابق درج ذیل میں سے کون سی چیز اللہ تعالیٰ نے سات دنوں میں تخلیق کی؟
(A) ارض (زمین) (B) سماوات (آسمان)
(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی نہیں

7. قیامت کے دن مسلمانوں کی کس زمرہ میں درج بندی کی جائے گی؟
(A) متقی (B) مومن
(C) مسلمان (D) a اور b اور c تینوں

8. قیامت والے دن انسانوں کی درجہ بندی کس زمرہ میں کی جائے گی؟
(A) مسلمان (B) کافر
(C) منافق (D) a,b اور c تینوں

9. قیامت کب واقع ہوگی صرف اللہ تعالیٰ جانتا ہے لیکن احادیث مبارکہ سے اس دن کے بارے میں اشارہ ملتا ہے جس دن قیامت واقع ہوگی دن بتائیں؟
(A) پیر (B) جمعہ
(C) منگل (D) اتوار

10. جب حضرت اسرافیل علیہ السلام صور پھونکے گئے تو قیامت واقع ہو جائے گی۔ حضرت اسرافیل علیہ السلام کی صور پھونکنے کے فوراً بعد کیا ہوگا؟
(A) تمام مخلوقات میدان حشر کی طرف بھاگیں گے
(B) تمام مردہ مخلوق زندہ ہو جائے گی۔

(C) تمام مخلوق پر موت طاری ہو جائے گی
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

11. کب حضرت اسرافیل علیہ السلام دوبارہ صور پھونکیں گے اور تمام مخلوقات دوبارہ زندہ ہو جائے گی؟
(A) حساب کے دن (B) حشر کے دن
(C) قیامت کے دن (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

12. کس دن ہر چیز کو اللہ کے سامنے پیش کیا جائے گا اور انسانوں کو ان کے افعال و اعمال کے لحاظ سزا اور جزا دی جائے گی؟
(A) یوم آخرت (B) یوم المحیط
(C) یوم الحساب (D) یوم العاقلہ

13. یوم الحساب سے کیا مراد ہے؟
(A) صور پھونکنے کا دن (B) فیصلے کا دن
(C) افعال کے احتساب کا دن (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

14. یوم الحساب میں پہلا سوال کس عمل کے متعلق پوچھا جائے گا؟
(A) دین (B) توحید
(C) نماز (D) جہاد

15. درج ذیل میں سے کون سا بیان درست ہے؟
(A) کافروں کی بخشش کبھی بھی نہ ہوگی۔ (B) کافروں کی بخشش 70 سال بعد ہوگی۔
(C) کافروں کی بخشش 60 سال بعد ہوگی۔ (D) کافروں کی بخشش 50 سال بعد ہوگی۔

16. نبی اکرمؐ نے یوم الحساب سے متعلق کتنے اشارے دیے ہیں؟
(A) 72 (B) 75
(C) 80 (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

17. یوم القیامہ سے کیا مراد ہے؟
(A) حشر کا دن (B) حساب کا دن
(C) اکٹھا ہونے کا دن (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

18. یوم المحیط سے کیا مراد ہے؟
(A) احاطہ کرنے والا دن (B) اکٹھا کرنے والا دن
(C) آنے والا دن (D) عظیم دن

19. یوم التلاقی سے کیا مراد ہے؟
(A) حشر کا دن (B) فیصلے کا دن
(C) اکٹھا ہونے کا دن (D) صور پھونکنے کا دن

20. یوم النفخ فی الصور سے کیا مراد ہے؟
(A) قیامت کا دن (B) فیصلے کا دن
(C) صور پھونکنے کا دن (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

21. قریب آتا ہوا دن مطلب ہے .........
(A) یوم العاقلہ کا (B) یوم المحیط کا
(C) یوم الحساب کا (D) یوم القیامہ کا

22. یوم لاریب سے مراد ہے ایسا دن جس کے آنے میں کچھ شبہ نہ ہو۔ یوم الفصل معلوم سے کیا مراد ہے؟
(A) اکٹھا ہونے کا دن (B) قریب آتا ہوا دن
(C) مقررہ معلوم وقت پر آنے والا دن (D) بہت بڑا دن

23. یوم العظیم کس دن کو کہا جاتا ہے؟
(A) قیامت کے دن کو (B) قبر میں پہلے دن کو
(C) قبر سے جی اٹھنے کے دن کو (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

24. درج ذیل میں سے کون سا بیان درست ہے؟
(A) موت کے بعد زندگی ختم ہو جاتی ہے لیکن روح کی موت واقع نہیں ہوتی
(B) موت کے بعد زندگی اور روح دونوں کی موت واقع ہو جاتی ہے
(C) موت کے بعد زندگی قائم رہتی ہے لیکن روح پرواز کر جاتی ہے
(D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

25. مومن کا مطلب ہے وفادار متقی سے کیا مراد ہے؟
(A) یقین رکھنے والا (B) ایماندار
(C) پرہیزگار (D) عظیم

28. قیامت والے دن اچھے کاموں کے انعام کے سلسلے میں مسلمانوں کو جنت عطا کی جائے گی جنت کے لغوی معنی کیا ہیں؟

(A) باغ (B) انعام
(C) کامیابی (D) امید

27. اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو جنت عطا کرے گا' جنت حاصل کرنے کیلئے درج ذیل میں سے کون سی چیز ہونی چاہیے؟

(A) عقیدہ (B) نیک اعمال
(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

28. جنت سے متعلق درج ذیل میں سے کون سا بیان درست ہے؟

(A) یہ ایک جسمانی لذت ہے (B) یہ ایک روحانی لذت ہے
(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

29. درج ذیل الفاظ میں سے کون سے الفاظ قرآن مجید میں جنت کے لیے استعمال ہوئے ہیں؟

(A) فردوس' روضہ اور دارالخلد (B) دارالمقامہ' دارالقرار' المروہ
(C) دارالسلام' دارالجلال' جنت النعیم (D) b,a اور c تینوں

30. جنت کے اس مقام پر جس کا نام محمود ہے کون فائز ہوگا؟

(A) مومن (B) متقی
(C) انبیاء کرام (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

31. جنت میں سب سے پہلے قدم مبارک رکھنے والے نبی کا نام بتائیں؟

(A) حضرت آدم علیہ السلام (B) حضرت ابراہیم علیہ السلام
(C) حضرت یعقوب علیہ السلام (D) حضرت محمدﷺ

32. قرآن مجید میں کتنی دفعہ جنت کا ذکر آیا ہے؟

(A) 150 (B) 200
(C) 250 (D) 300

33. رضوان کون ہے؟

(A) خازن جنت (B) خازن جہنم
(C) جنت کا ایک درخت (D) جہنم کا ایک درخت

34. قرآن مجید کی کتنی سورتوں میں مومنین سے جنت کے وعدے کا ذکر آیا ہے؟

(A) 15 (B) 10
(C) 6 (D) 2

35. فی آسام' موباق' سعیر' جبل ساکل' محق قرآنی تعلیمات کے مطابق کیا ہیں؟

(A) جہنم کی وادیاں اور ندیاں (B) جنت کی وادیاں اور ندیاں
(C) جہنم کے نام (D) جنت کے نام

36. جنت میں مسلمانوں کیلئے سب سے بڑا انعام کیا ہوگا؟

(A) موباق نامی جنت کی وادی (B) اللہ تعالیٰ کا دیدار
(C) حضرت محمدﷺ کا دیدار (D) نیک دوستوں کا ساتھ

37. کافروں کیلئے اللہ تعالیٰ نے جہنم تیار کی ہے' جہنم کے کتنے دروازے ہیں؟

(A) 7 (B) 9
(C) 15 (D) 20

38. داروغہ جہنم کا نام بتائیں؟

(A) مالک (B) سعود
(C) جبل (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

39. ھاویہ کیا ہے؟

(A) جہنم کی تنگ ترین جگہ (B) جہنم کی گہری ترین جگہ
(C) جہنم کی اونچی ترین جگہ (D) جہنم کی خوفناک ترین جگہ

40. جہنم کی کس چوٹی کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے؟

(A) محیط (B) حافظہ
(C) سعیر (D) حطمہ

41. حیات بعد موت کا پہلا حصہ برزخ کہلاتا ہے دوسرا حصہ جو کہ دائمی ہے کیا کہلاتا ہے؟

(A) آخرت کی زندگی (B) دائمی زندگی
(C) عاقبت کی زندگی (D) لاریب زندگی

42. موت کے فوراً بعد قبر میں جو حساب ہوتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) یوم الحاقہ (B) حساب صغریٰ
(C) قیامت صغریٰ (D) یوم الصغریٰ

43. ہر مذہب کی ایک انفرادی خصوصیت ہوتی ہے۔ اسلام کی انفرادی خصوصیت کیا ہے جو کہ ایک حدیث کے مطابق اسلام کے عقائد کا بھی حصہ ہے؟

(A) حج (B) حیا
(C) ایمانداری (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

44. ہر مذہب کی ایک انفرادی خصوصیت ہوتی ہے اور اسلام کی انفرادی خصوصیت حیا ہے۔" یہ ایک حدیث ہے۔ اس حدیث کے راوی کون ہیں؟

(A) زید ابن حارثؓ (B) زید ابن طلحہؓ
(C) زید ابن عاصؓ (D) زید ابن عمرؓ

45. حیا ایمان کی شاخ ہے۔" حیا اور ایمان ساتھ ساتھ چلتے ہیں اگر ان میں سے ایک چیز چلی جاتی ہے تو دوسری بھی چلی جاتی ہے۔" یہ ایک ...

(A) قرآنی آیت ہے (B) حدیث ہے
(C) روایت ہے (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

46. "اللہ تعالیٰ سے حیا کرو جیسے اس سے حیا کا حق ہے۔" یہ حدیث صحاح ستہ میں سے کس کتاب میں بیان ہوئی ہے؟

(A) صحیح بخاری (B) صحیح مسلم
(C) ترمذی شریف (D) سنن ابی داؤد

# جوابات

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1. | (A) | 2 | (A) | 3. | (B) | 4. | (B) | 5. | (B) | 6. | (C) | 7. | (D) | 8. | (D) |
| 9. | (B) | 10. | (C) | 11. | (B) | 12. | (C) | 13. | (C) | 14. | (C) | 15. | (A) | 16. | (A) |
| 17. | (A) | 18. | (A) | 19. | (C) | 20. | (C) | 21. | (A) | 22. | (C) | 23. | (A) | 24. | (A) |
| 25. | (C) | 26 | (A) | 27 | (C) | 28 | (C) | 29 | (D) | 30 | (C) | 31 | (D) | 32 | (A) |
| 33 | (A) | 34 | (C) | 35 | (A) | 36 | (B) | 37 | (A) | 38 | (A) | 39 | (D) | 40 | (C) |
| 41 | (A) | 42 | (C) | 43 | (B) | 44 | (B) | 45 | (B) | 46 | (C) | | | | |

# ارکان اسلام۔شہادت

.1 کس بنیاد پر اسلام کی عمارت کھڑی ہے؟

(A) ارکان اسلام (B) عقیدہ اسلام

(C) پیروکار اسلام (D) ان میں سے کوئی بھی نہیں

.2 اسلامی تعلیمات اور طرز زندگی کی بنیاد بہت سارے عبادات کے فرائض ہیں جن کو ارکان اسلام کہا جاتا ہے۔ ارکان اسلام کتنے ہیں؟

(A) چار (B) پانچ

(C) چھ (D) سات

.3 پانچ ارکان اسلام یہ ہیں۔نماز روزہ زکوٰۃ حج اور......

(A) جہاد (B) ☆شہادت

(C) ایمان بالرسل (D) فرشتوں پر ایمان

.4 اسلام کے پہلے رکن کا نام بتائیں؟ (P.C.S.Judicial 2001)

(A) شہادت (B) نماز

(C) روزہ (D) زکوٰۃ

.5 توحید سے مراد اس بات کی شہادت اور اقرار ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔توحید کے نظریے کے مطابق اللہ تعالیٰ...... ......

(A) اپنی ذات میں یکتا ہیں یعنی ایک سے زیادہ اللہ موجود نہیں ہیں۔

(B) صفات میں یکتا ہیں یعنی صفات کے لحاظ اللہ کا کوئی ثانی نہیں۔

(C) اعمال میں یکتا ہیں یعنی جو کام اللہ کر سکتا ہے وہ کوئی اور نہیں کر سکتا۔

(D) a'b اور c تینوں

.6 شہادت ایک حلف وفاداری ہے۔ایک مسلمان کلمہ شہادت اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ پڑھ کر اس

(A) میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔

(B) میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے بندے اور رسول ہیں۔

(C) a اور b دونوں

(D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

.8 توحید کا متضاد شرک ہے۔شرک سے کیا مراد ہے؟

(A) اللہ کے ساتھ شریک ٹھہرانا۔

(B) بتوں کی پوجا کرنا۔

(C) کسی زندہ یا مردہ کی عبادت کرنا

(D) a'b اور c تینوں۔

.8 شرک کی قسمیں بتائیں؟

(A) شرک عظیم (B) شرک صغیرہ

(C) چھپا ہوا شرک (D) a'b اور c تینوں

.9 اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کے نام کی قربانی کی ممانعت کا ذکر قرآن مجید کی کس سورۃ کی کس آیت میں آیا ہے؟

(A) سورۃ المائدہ آیت نمبر3 (B) سورت النحل آیت نمبر856

(C) a اور b دونوں (D) a اور b میں سے کوئی بھی نہیں

## جوابات

1. (A) 2 (B) 3. (B) 4. (A)
5. (D) 6. (C) 7. (D) 8. (D)
9. (C)

# نماز

1. اسلام کے دوسرے رکن کا نام بتائیں؟
(a) نماز (b) روزہ
(c) زکوٰۃ (d) حج

2. کس موقع پر نبی اکرم کو تحفتاً نماز عطا کی گئی؟
(a) ہجرت مدینہ (b) میثاق مدینہ
(c) معراج (d) شب قدر

3. پانچ نمازوں کی فرضیت کا حکم کب ہوا؟
(a) 10 نبوی (b) 11 نبوی
(c) 12 نبوی (d) 13 نبوی

4. شروع میں صرف دو نمازیں فرض قرار دی گئی اور وہ تھیں.........
(a) فجر اور ظہر کی (b) مغرب اور عشاء کی
(c) فجر اور عصر کی (d) عصر اور مغرب کی

5. قرآن مجید میں کتنی بار نماز کا حکم آیا ہے؟
(a) 700 سے زیادہ مرتبہ (b) 800 سے زیادہ مرتبہ
(c) 900 سے زیادہ مرتبہ (d) 1000 سے زیادہ مرتبہ

6. قیامت کے دن انسان کے حساب کے وقت پوچھا جانے والا پہلا سوال کونسا ہوگا؟
(a) روزہ (b) زکوٰۃ
(c) نماز (d) حج

7. قرآن مجید کے مطابق فرائض وضو کتنے ہیں؟
(a) 8 (b) 6
(c) 4 (d) 3

8. سنت وضو کی تعداد کیا ہے؟
(a) 15 (b) 14
(c) 13 (d) 12

9. جماع، ایام حیض اور خون استحاضہ کے بعد بھی ناپاکیزگی یا گندگی کی حالت کا شکار ہونے کی وجہ سے وضو ناکارہ ہو جاتا ہے وضو ناکارہ ہو جانے کا یہ عمل کہلاتا ہے؟
(a) حدث اصغر (b) حدث اکبر
(c) جنابت اصغر (d) جنابت اکبر

10. وضو تین ہجری کو فرض ہوا قرآن مجید کی کس سورۃ میں وضو کی فرضیت کا حکم آیا ہے؟
(a) سورۃ مریم (b) سورۃ نور
(c) المائدہ (d) البقرہ

11. جب باجماعت نماز کیلئے نمازی قطاروں میں کھڑے ہوتے ہیں تو موذن اذان کے الفاظ دہراتا ہے لیکن اس دفعہ اذان کے الفاظ دہراتے ہوئے نہ تو اپنی انگلیوں کو کانوں میں رکھتا ہے اور نہ ہی اپنے چہرے کو دائیں اور بائیں موڑتا ہے یہ الفاظ کیا کہلاتے ہیں؟
(a) اذان (b) دعا
(c) اقامت (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

12. نبی پاک کی سنت کو سنت موکدہ اور سنت غیر موکدہ میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ سنت موکدہ سے کیا مراد ہے؟

(a) وہ عمل جو نبی پاکؐ نے ہمیشہ کیا
(b) وہ عمل جو نبی پاکؐ نے ہمیشہ کیا سوائے کسی ناگزیر وجہ کے
(c) وہ عمل جو نبی پاکؐ نے مکہ میں کیے
(d) وہ عمل جو نبی پاکؐ نے مدینہ میں کیے

13. سنت غیر موکدہ سے کیا مراد ہے؟
(a) وہ عمل جو نبی پاکؐ نے ہمیشہ کرتے تھے مگر کسی خاص وجہ سے چھوڑ بھی دیے تھے
(b) وہ عمل جو نبی پاکؐ اکثر کرتے تھے مگر کسی خاص وجہ کے بغیر چھوڑ بھی دیتے تھے
(c) وہ عمل جو نبی پاکؐ خود تو کرتے تھے لیکن دوسروں کو کرنے کی تلقین نہیں کرتے تھے
(d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

14. نماز کی ہر رکعت مشتمل ہوتی ہے تکبیر تحریمہ، قیام، قرات، رکوع، سجود اور..........
(a) تشہد پر　(b) تسلیم پر
(c) قعدہ اخیرہ پر　(d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

15. باقاعدہ نماز کے آغاز سے پہلے درج ذیل شرائط کا پورا ہونا ضروری ہے جس میں شامل ہیں قبول اسلام، نیت باندھنا، صفائی، جسم کو ڈھانپنا اور ___
(a) پاکیزگی　(b) قبلہ رخ کرنا
(c) مقررہ وقت پر نماز ادا کرنا　(d) a،b،c تینوں

16. اس شخص کیلئے کون سی اصطلاح استعمال ہوتی ہے جو کہ باجماعت نہیں بلکہ اکیلا نماز ادا کرتا ہے
(a) واحد　(b) مستحب
(c) منفرد　(d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

17. ایک امام کے پیچھے باجماعت نماز ادا کرنے والے نمازی کو کیا کہتے ہیں؟
(a) منفرد　(b) مستحد
(c) مقتدی　(d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

18. نماز کے کس رکن کی ادائیگی کے وقت سبحان ربی الاعلیٰ کی تسبیح ادا کی جاتی ہے؟
(a) قعدہ　(b) قیام
(c) سجود　(d) جلسہ

19. کس نماز کے علاوہ ہر نماز سے پہلے اذان دی جاتی ہے؟
(a) عیدالفطر　(b) عیدالاضحیٰ
(c) نماز جنازہ　(d) a،b،c تینوں

20. ہجرت مدینہ کے فوراً بعد اذان کا آغاز ہوا اور حضرت محمد ﷺ نے حضرت بلالؓ کو موذن مقرر کیا کیونکہ ان کی آواز بہت بلند تھی حضرت بلالؓ نے کس سے اذان کے الفاظ سیکھے تھے؟
(a) حضرت ابوبکرؓ　(b) حضرت عمرؓ
(c) حضرت جبرائیلؑ　(d) حضرت عبداللہ بن زیدؓ

21. ایک نماز میں تکبیر تحریمہ کتنی بار ادا کی جاتی ہے؟
(a) ایک　(b) دو
(c) تین　(d) چار

22. دو سجدوں کے درمیان کچھ دیر کا قیام جو کہ واجب ہے کیا کہلاتا ہے؟
(a) قومہ　(b) قعدہ
(c) رکوع　(d) جلسہ

23. رکوع کے بعد کچھ دیر قیام جو کہ واجب ہے کیا کہلاتا ہے؟
(a) قعدہ　(b) جلسہ
(c) قیام　(d) قومہ

24. پانچ فرض نمازوں کے کل فرائض کی تعداد کیا ہے،
(a) 18　(b) 17
(c) 16　(d) 15

25. باجماعت نماز ادائیگی کیلئے کم از کم کتنے نمازیوں کا ہونا ضروری ہے؟
(a) دو　(b) تین
(c) چار　(d) پانچ

26. تمام فرض نمازوں میں کتنی رکعتیں شامل ہیں؟
(a) 78 (b) 68
(c) 58 (d) 48

27. نماز میں اعوذ باللہ پڑھنے کو تعوذ کہتے ہیں۔ یہ بتائیں نماز میں بسم اللہ پڑھنے کو کیا کہتے ہیں؟
(a) تسمیہ (b) تشہد
(c) تحلیل (d) جلسہ

28. فرض کی کتنی قسمیں ہیں؟
(a) دو (b) تین
(c) چار (d) پانچ

29. فرض کے لغوی معنی کیا ہیں؟
(a) ضروری (b) اہم
(c) حکم (d) b، a اور c تینوں

30. نماز کی وہ رکعت کیا کہلاتی ہیں جو کہ اگر ادا کی جائیں تو باعث ثواب ہیں لیکن اگر ادا نہ کی جائیں تو باعث گناہ نہیں ہیں؟
(a) نفل (b) وتر
(c) واجب (d) اشراق

31. صلوٰۃ وتر میں کون سی دعا پڑھی جاتی ہے؟
(a) دعائے قنوت (b) دعائے مغفرت
(c) قنوت نازلہ (d) کوئی بھی نہیں

32. صلوٰۃ عشاء سترہ رکعتوں پر مشتمل ہوتی ہے، جن میں چار سنتیں چار فرض، دو سنتیں، دو نفل اور تین وتر اور دو نفل شامل ہیں اس نماز میں فرضوں کے بعد پڑھی جانے والی دو سنتیں موکدہ ہیں اور فرضوں سے پیشتر پڑھی جانے والی چار سنتیں ........
(a) موکدہ ہیں (b) غیر موکدہ ہیں
(c) واجب ہیں (d) مستحب ہیں

33. اس نماز کو کیا کہتے ہیں جس میں امام بلند آواز میں قرأت کرتا ہے؟
(a) جہری صلوٰۃ (b) چاشت
(c) اشراق (d) تہجد

34. کس وقت پر ادائیگی نماز کی ممانعت ہے اس لئے اس وقت پڑھی جانے والی نماز مکروہ کہلاتی ہے؟
(a) آدھی رات کے وقت (b) زوال کے وقت
(c) چاند گرہن کے وقت (d) سورج گرہن کے وقت

35. وہ کون سی نفلی نماز ہے جو کہ سورج طلوع ہونے کے وقت سے دن کے چوتھائی حصے تک ادا کی جا سکتی ہے؟
(a) چاشت (b) اشراق
(c) صلوٰۃ تسبیح (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

36. کون سی نفلی نماز کا ثواب حج یا عمرہ کے برابر ہے؟
(a) تہجد (b) اشراق
(c) چاشت (d) تراویح

37. اس نفلی نماز کا نام بتائیں جو کہ اشراق کے بعد آدھے دن تک پڑھی جا سکتی ہے؟
(a) استخارہ (b) اشراق
(c) چاشت (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

38. زوال کا وقت کیا ہے؟
(a) چاشت کے بعد ظہر سے پہلے (b) چاشت کے بعد عصر سے پہلے
(c) چاشت کے بعد مغرب سے پہلے (d) چاشت کے بعد عشاء سے پہلے

39. کون سی نفلی نماز آدھی رات سے لیکر پو پھٹنے تک ادا کی جا سکتی ہے؟
(a) اشراق (b) چاشت
(c) تہجد (d) اوابین

40. کون سی نماز تمام نمازی ایک لائن میں صرف کھڑے کھڑے ادا کرتے ہیں؟
(a) نماز جنازہ (b) نماز استسقاء
(c) نماز خسوف (d) نماز کسوف

